# JĀMI'-UL-QAVĀNĪN.

# جامع القوانین

مؤلفۂ

روورنڈ ایڈورڈ سیل صاحب بی ڈی
فلو آف دی مدراس یونیورسٹی و ممتحن عربی و فارسی و اردو

استعمالِ طالبانِ اردو و افادۂ تلامیذ یونیورسٹی کیلئے

دفعۂ ہفتم

مطبع نظام المطابع مدراس مین طبع ہوئی
ماہ سپتمبر سنہ ۱۹۰۱ع

قیمت یک …

… جلد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مقدمہ چند اصطلاحات ضروری مین

**قانون** وہ علم ہی جس سے تحریر
اور تقریر درست ہوتی ہی۔
**لغت**۔ اصل زبان کو کہتے ہین
**اصطلاح**۔ وہ ہی جو چند آدمی
ملکر ایک بات ٹھہرالین۔
**محذوف**۔ جو لفظ دور کیا جاتا ہی
**مقدر**۔ جو لکھا نہ جاوے لیکن اسکے
معنی لئے جاوین جیسے لکھ یعنی تو لکھ
**مرادف** وہ الفاظ جن کے معنے
ایک ہون۔ جیسے کرسی اور چوکی
**مشترک** وہ لفظ جو کئی معنون کے واسطے کہا
جاتا ہی جیسے چاند ماہتاب اور سر کو کہتے ہین

**صیغہ** لفظ کو ...
**معنی** جو چیز کہ ... م سے
سمجھی جاتی ہی۔
**تعریف** کسی چیز کے معنی اس طرح
بیان کرنا کہ مخاطب اسے وہی چیز سمجھے
**اشتقاق**۔ ایک کلمے سے
دوسرے کو نکالنا۔ اول کو مشتق منہ
اور دوسرے کو مشتق کہتے ہین
**اردو**۔ کا معنی لشکر ہی پس جو بولی کہ شاہجہان
کے لشکر مین مستعمل تھی اوسکو اردو کہتے ہین
اور چونکہ اس لشکر مین ہر طرح کے آدمی تھے
اسیواسطے ہر طرح کے الفاظ سے مرکب ہوئی

## باب اول صرف مین

**صرف**۔ وہ علم ہی جس سے بنانا ایک لفظ کا دوسرے سے اور گردان اور تبدیل اسکی اور حذف اور زیادتی حروف کی اور کلمے کی شناخت اور اسما و افعال کی تعریف و اقسام معلوم ہو۔ اور موضوع اسکا کلمہ ہی

## بیان کلمہ کا

**کلمہ**۔ وہ لفظ ہی جو موضوع ہو واسطے معنی مفرد کے۔ اور کلمے کی تین قسمین ہین۔ اسم۔ فعل۔ حرف

## فصل پہلی حرف کے بیان مین

**حرف**۔ وہ لفظ ہی کہ بغیر ملانے دوسرے لفظ کے اسکا معنی سمجھ مین نہ آوے اور نہ اس مین کوئی زمانہ پایا جاوے۔ جیسا سے اور تک وغیرہ کہ انکے معنے کچھ نہ سمجھے گئے مگر جب کہ کہین کلکتے سے پشاور تک تار برقی لگایا گیا ہی تو معلوم ہوا کہ سے کے معنے ابتدا کے ہین اور تک کے معنے انتہا کے۔ اور حرف کی دو قسم ہین۔ حرف ہجی۔ اور حروف معنوی

**حروف ہجی** وے ہین جن سے کلمات بنتے ہین جیسے ا ب پ ت ٹ ث ج چ ح خ د ڈ ذ ر ڑ ز ژ س ش ص ض ط ظ ع غ ف ق ک گ ل م ن و ہ ی۔ ان مین چار حرف پ چ ژ گ خاص فارسی کے ہین کہ زبان عربی مین نہین آتے۔ اور آٹھ حرف ث ح ص ض ط ظ ع ق

فقط زبانِ عربی مین آتے ہین فارسی مین نہین آتے۔ چنانچہ وے سب اِس مصرع
مین جمع ہین **مصرعہ** ثا و حا و صاد و ضاد و ظا و عین و قاف ۔ اور تین حرف
ٹ ڈ ڑ ہندی زبان کے حرف ہین کہ عربی اور فارسی مین نہین آتے باقی سب حرف — حروفِ ہندی
تینون زبانون مین مشترک ہین۔ اور اُن مین سے حروفِ و ا ے یعنی الف اور واو
اور یا کو **حروفِ علّت** کہتے ہین۔ اگر کسی حرف پر زبر زیر یا پیش ہو تو اُس حرف — حروفِ علّت
کو متحرک بولتے ہین مثلاً بَ بِ بُ اور جس حرف پر سکون ہو یعنی کوئی حرکت نہو
اسکو **ساکن** بولتے ہین۔ جیسا بد کی دال۔ اور کسی لفظ کا آخر ساکن ہو اور اُسکے آگے — ساکن
کا حرف بھی ساکن ہو تو اخیر حرف کو **موقوف** کہتے ہین جیسا شور مین ر — موقوف
موقوف ہی۔ اور جو حرف ایک لکھا جاوے اور دو بار پڑہا جاوے اسکو
**مُشدّد** کہتے ہین۔ اور علامت حرفِ مُشدد کی سین کا سر حرف پر ہوتا ہی اِس — مشدّد
شکل پر ّ اسکو تشدید کہتے ہین۔ اور **تنوین** نونِ ساکن کو کہتے ہین جو لفظ کے — تنوین
آخیر پڑہنے مین آوے اور لکھنے مین نہ آوے۔ علامت اسکی دو زبر یا دو زیر یا
دو پیش ہین جیسا تً تٍ تٌ۔ جب کسی لفظ کے آخر حرف کو دو زبر ہو تو
اسکے آخر ا زیادہ کر دیتے ہین بشرطیکہ اخیر حرف ت یا ہمزہ نہو جیسا مثلاً قصداً
سہواً خیراً اور الف کی دو قسمین ہین ممدودہ اور مقصورہ **الف** ممدودہ وہ ہی جو — الفِ ممدودہ
پڑہنے مین دراز پڑہا جاوے اور دو الف معلوم ہون جیسا آم اور آس اور اسپر مد لکھتے ہین اسطرح
ٓ ۔ اور الفِ مقصورہ وہ کہ ایسا نہو یعنے پڑہنے مین دراز نہووے جیسا کہ — الفِ مقصورہ

اَبْ اور انار۔ نون غنہ وہ ہی جو ناک مین بولا جاوے جیسے نون انیٹ کا۔ | نعدن غنہ
اور واو ساکن دو قسم کی ہوتی ہین معروف اور مجہول واو معروف وہ ہی | واو معروف
جسکے ماقبل کو ضمہ ہو اور خوب صاف باریک بولی جاوے جیسا واو مزدور
کی اور واو مجہول وہ ہی جو صاف اور باریک پڑہی جاوے بلکہ تلفظ مین موٹی | واو مجہول
معلوم ہو جیسا واو شور کی۔ واو معدولہ وہ ہی جو لکھنے مین آوے اور پڑہنے | واو معدولہ
مین نہ آوے جیسا واو خوش کی۔ ہ کی دو قسمین ہین ہاے مختفی اور ہاے مخلوط۔
ہاے مختفی وہ ہی جسکا تلفظ ظاہر نہو بلکہ اظہار حرکت کے واسطے لفظ کے آخر مین | مختفی ہے ہی
آوے جیسے خامہ اور نامہ۔ اور ہاے مخلوط وہ ہی جو دوسرے حرف کے ساتھ | مخلوط
ملکر ایک ساتھ بولا جاوے مثلاً پھاڑنا۔ اور ی ساکن کی بھی دو قسمین ہین معروف | ے ہی
و مجہول یای معروف وہ ہی کہ جسکے ماقبل کو کسرہ ہو اور خوب ظاہر اور باریک | یای معروف
پڑہی جاوے جیسا ی قوی کی اور اُسکو سیدھی اور گول لکھتے ہین (ی) اور
یای مجہول وہ ہی جو صاف اور باریک پڑھی جاوے جیسای وے اور مجھے | یای مجہول
کی اور وہ الٹی لکھی جاتی ہی (ے) اور چونکہ بعضے حروف آپس مین شباہت رکھتے
ہین اس لئے انکو ایک لقب دیتے ہین تا آپس مین فرق ہو مثلاً ب کو بای موحدہ
اور ت کو تای فوقانی اور ث کو ثای مثلثہ اور ی کو یای تحتانی اور ح کو حای حطی اور
ہ کو ہای ہوز کہتے ہین۔ اور ح د ر س ص ط ع کو مہملہ یا غیر منقوطہ اور خ ذ
ز ش ض ظ غ کو معجمہ یا منقوطہ نام رکھتے ہین۔ اور ب ج ز ک کو عربی یا تازی

سے موصوف کرتے ہین۔ اور پ چ ژ گ کو فارسی یا عجمی سے اور ٹ ڈ ڑ کو ہندی سے منسوب کرتے ہین۔ اور کبھی حروفِ ہجی کو بجاے عدد کے مقرر کرتے ہین اور تاریخ بولتے ہین اسکی ترتیب اس طور سے ہی

اَبْجَدْ هَوَّزْ حُطِّی کَلِمَنْ سَعْفَصْ
قَرِشَتْ ثَخَذْ ضَظَغْ

| ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن | س | ع |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ |

| ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

ابجد سے حطی تک اکائیان ہین مگر حرف ی دہائیون مین داخل ہی اور کلمن سے سعفص تک دہائیان۔ اور قرشت سے ضظغ تک سیکڑے ہین مگر حرف غ کے ہزار عدد ہین۔ چنانچہ کسی کے تولد کی تاریخ یہہ مصرعہ ہی ع طالع مہر درخشان سدا مبارک ہو۔ اگر اسکے اعداد کو موافق قاعدہ ابجد کے جمع کرین تو سنہ ۱۸۵۳ عیسوی معلوم ہوتا ہی۔ اور تاریخ کسی اسکول کی تعمیر کی یہہ جملہ ہی ع کیا خوب ہی یہہ مدرسہ دار القرار علم۔ اور اُس سے سنہ ۱۸۵۵ عیسوی معلوم ہوتا ہی۔ اور حروفِ معنوی وے حروف ہین جو صرف واسطے ربطِ معنی کے آتے ہین جیسے سے۔ تک۔ تلک۔ ہین۔ پر۔ کو۔ لئے۔ کا وغیرہ

**سے**

سے۔ واسطے ابتداءِ فاصلے کے آتا ہی جیسے سیر کی مین نے بصرے سے کوفے تک۔

اور کبھی حرفِ سے بیان ماقبل کے واسطے آتا ہی جیسا اسکو کپاکمی ہی روٹیے
کھانے سے کپڑے سے۔ اور کبھی بعض کے معنی مین جیسا زید قومِ مسلمان سے ہی
یعنے مسلمانون مین ایک زید بھی ہی۔ اور کبھی سبب کے معنی مین جیسا تمھاری
آواز سے کان پھٹے جاتے ہین۔ اور کو کے معنی مین جیسا اس سے کہو۔ اور مدد کے
معنی مین جیسا دو توپون سے قلعہ لے لیا۔ اور کبھی واسطے تحسین کلام کے جیسا
بہت سے لوگ لٹے۔ اور ساتھ کے معنی مین جیسے تم سے سامان سے آئے
اور علامت اسم تفضیل کی مثلاً زید احمد سے خوب ہی اور علامت مفعول کی جیسا اس سے کہو

## تک ۔ تلک

تک اور تلک واسطے انتہاے فاصلے کے آئے ہین جیسے دلی تک اور تک پاس کے
معنی مین جیسے مجھ تک آؤ اور بھی کے معنی مین جیسے تم تک نہ چھوڑی یعنے تم بھی

## مین

حرفِ مین ظرفیت کے معنی مین آتا ہی جیسا زید گھر مین ہی۔ اور کبھی یہہ حرف مقدر
رہتا ہی جیسا مین مدرسہ گیا یعنے مدرسے مین۔ اور کبھی بیانِ ماقبل کے واسطے
جیسا تم کس چیز مین کم ہو زور مین یا زر مین۔ اور سے کے معنی مین جیسا درخت
مین باندھو۔ اور پر کے معنی مین جیسا کپڑا بدن مین ہی۔ اور عوض کے معنی مین
جیسے یہہ کتاب کتنے مین پڑی۔ اور کبھی ایک جملے مین مکرر واسطے ابتدا
اور انتہا کے آتا ہی جیسا مجھہ مین اور تجھہ مین کیا فرق یعنے مجھہ سے تجھہ تک۔

## پر

حرف استعلا

استعلا یعنے بلندی کے معنی کے واسطے آتا ہی۔ خواہ بلندی حقیقت مین ہو جیسا مین گھوڑے پر ہون۔ یا مجازاً جیسے مجھ پر قرض ہی۔ اور کبھی لیکن کے معنی مین جیسے پڑتا ہی پر دہیان نہین رکھتا۔ اور ظرفیت کے معنی پر جیسا کتاب گھر پر ہی اور تم سیر گھر پر آؤ۔ اور پیچھے کے معنی مین جیسا دوپہر پر دو بجے آؤ یعنے دوپہر کے بعد۔ اور عوض کے معنی مین جیسا وہ چیز تم کو کتنے پر پڑی۔ اور علامت مفعول کی جیسا ہم پر رحم کرو۔

## کو کیتئین ۔ سے ۔ سی ۔ پر

حروف علامت مفعول

یہہ علامتین مفعول کی ہین جیسا اُسنے زید کو مارا۔ اور لفظ کو کبھی ظرفیت کا معنی دیتا ہی جیسا گھر کو جاؤ۔ اور کبھی عوض کے معنی مین جیسا یہہ گھوڑا کتنے کو دوگے یعنے کس قیمت کی عوض اور کبھی سبب اور واسطے کا معنی دیتا ہی جیسا زید علم سیکھنے کو ہندوستان گیا۔

## لئے ۔ واسطے ۔ کیونکہ ۔ مارے

حروف سبب

واسطے خصوصیت اور سبب کے آتے ہین۔ جیسا یہہ تمھارے لئے ہی۔ یا اِس واسطے کہتا ہون۔ زید مارے ڈر کے بھاگ گیا۔

## ساتھہ

حروف معیت

یہہ حرف ہمراہی اور اتفاق کے معنی دیتا ہی جیسے مین زید کے ساتھہ حیدرآباد چلا گیا۔

## کا ۔ کی ۔ کے ۔ را ۔ ری ۔ رے ۔ نا ۔ نی ۔ نے

حروف اضافت

علامتین اضافت کی ہین اور ہمیشہ مضاف الیہ کے بعد آتی ہین جیسا زید کا گھر

ہندہ کی کتاب یا کتابین خالد کے گھوڑے ف اِن تمام حروف کو جو آگے مذکور ہوے حروفِ جر کہتے ہین۔ اور فارسی اور عربی کے حروف جر بھی اُردو مین آتے ہین وے یہ ہین۔ بہ ازبرای بر بے تا۔ اور فی مِنْ علیٰ۔ الیٰ حتیٰ

| | | |
|---|---|---|
| | لیکن - پر | |

حروفِ اِستدراک ہین جو واسطے دفع کرنے شک اور توہّم کلام سابق کے آتے ہین جیسا زید اپنے گھر گیا لیکن شام تک آجاویگا۔ اور کبھی مگر کے معنی سے آتے ہین جیسے سب آئے لیکن زید نہ آیا۔

| | | |
|---|---|---|
| | کہ - جو۔ | |

واسطے بیانِ ماقبل کے آتے ہین جیسا صاحب نے فرمایا کہ کل ہم ولایت جائینگے۔ میرے گھوڑے نے جو چالاک تھا شرط جیتی۔

| | | |
|---|---|---|
| | و - اور - پھر - بھی | |

حروف عطف کے ہین اور یہہ دو کلمون کے درمیان واقع ہوکر ان دونو کو ایک حکم مین کردیتے ہین۔ جو کلمہ اور جملہ اِن حروف کے آگے آتا ہے اُسکو معطوف علیہ کہتے ہین اور جو پیچھے آتا ہی اُسکو معطوف جیسا زید اور بکر نے سبق پڑہا۔ اور کبھی حرف اور فوراً اور معاً کے معنی سے آتا ہی جیسا تم اُٹھے اور خرابی آئی یعنے معاً تمھارے اُٹھنے کے۔ اور کبھی ایک چیز کے ساتھہ رہنے اور لزوم کے واسطے جیسے مین ہون اور تم ہو یعنے تمھارا ساتھ

حروفِ جر

حروفِ استدراک

حروفِ بیان

حروفِ عطف

نہ چھوڑونگا۔ اور دوسرے کے معنی مین جیسے سوال اور جواب اور۔ اور کبھی انکار اور جمع نہونے کے معنی مین جیسے مین اور سستی کرون یعنے مین اور سستی دونون ایک جا نہین ہوسکتے۔

حروف تردید

| |
|---|
| یا۔ نہین تو۔ خواہ۔ چاہو |

حروف تردید ہین۔ جب یہہ دو کلمون کے درمیان واقع ہوتے ہین دونون مین سے ایک مراد ہوتا ہی جیسا یہہ کتاب ہی یا لکڑی۔ یعنے دونون مین سے ایک ہی۔ یہان رہو خواہ چلے جاؤ وغیرہ۔

حروف نفی فعل

| |
|---|
| نہ۔ نہین۔ مت |

حرفِ نہ اور نہین ہر فعل کے نفی کو آتے ہین جیسا زید نہ آیا۔ وہ نہین پڑہتا ہی۔ اور لفظِ مت صرف امر حاضر پر آتا ہی۔ اور اُسکو نہی کردیتا ہی جیسا مت کھیل

حروف نفی اسم

| |
|---|
| نا۔ بے۔ غیر۔ ن۔ اَن۔ نر |

یہ حروف اسما کی نفی کے لئے آتے ہین۔ پہلے تین حرف فارسی اور اُردو مین بولے جاتے ہین اور پچھلے تین اکثر ہندی مین بولے جاتے ہین جیسے نادان۔ بیہوش۔ غیر ذی روح۔ ندر۔ انجان۔ نرمل۔

حروف ندا

| |
|---|
| ای۔ اے۔ اجی۔ او۔ یا۔ ا۔ ارے۔ اورے۔ ابے۔ ہوت۔ بے اور رے |

یہہ حروفِ ندا ہین ندا کا معنی پکارنا۔ اور جسکو پکارتے ہین اُسکو منادیٰ کہتے ہین اور جو کچھ بعد پکارنیکے کہتے ہین وہ جوابِ ندا ہی۔ ان مین چھہ حروف

اردو مین بہت مستعمل ہین جیسے اِی صاحب۔ اے لڑکے۔ او بھاگنے والے۔ اجی میان۔ یا اللہ۔ خدایا۔ مگر پچھلے چارون حرف فُصحا کم استعمال کرتے ہین اور صرف حقارت یا پیار کے لئے بولے جاتے ہین جیسا ابے مردک۔ ارے میان وغیرہ اور اُن مین۔ ا۔ ہوٗت اور ے۔ اسما کے پیچھے آتے ہین جیسے ساقیا میاں ہوٗت۔ زید رے اور اَی۔ اے۔ یا واسطے ندا قریب کے ہین۔ اور اوٗ اور ہوٗت۔ دور کے پکارنیکے لئے آتے ہین۔

| والا - ہارا - ہار |
|---|

یہہ حروف علامتین اسم فاعل کی ہین جیسے لکھنے والا۔ کہنے ہارا۔ مرن ہار مگر اخیر کے دونون فصیح نہین۔

| یو |
|---|

یہہ حرف امر واحد کے اخیر مین کبھی فائدہ دُعا یا بددعا کا دیتا ہی جیسے۔ جیتے رہیو۔ یا مریو۔

| ک - چہ |
|---|

فارسی حروفِ تصغیر ہین جیسا مردک۔ صندوقچہ۔ لیکن ک جاندار کی تصغیر کے لئے آتا ہی۔ اور چہ بیجان کی تصغیر کے واسطے۔

مردک تصغیر اور تحقیر ۱۲ چھوٹا صندوق

| کر |
|---|

کبھی فعل کے آخر آکر عطف کا فائدہ دیتا ہی جیسا زید مار کر چلا گیا۔ اور کبھی ساتھہ کے معنے مین آتا ہی جیسا مصرعہ گھر ہمارا خانۂ اللہ کر مشہور تھا۔ یعنے

ساتھ گھر اللہ کے۔ اور کبھی ہندی اسموں کے ساتھ ملکر اسم فاعل کا معنی دیتا ہی جیسا شُکر۔ خوشی کرنے والا۔ اور دن کر۔ دن کرنے والا یعنے آفتاب

## جیسا۔ ایسا۔ ویسا۔ سا۔ انہ

حروفِ تشبیہ

حروف تشبیہ ہیں۔ جس چیز کے ساتھ تشبیہ دی جاتی ہی اسکو مُشَبَّہ بہ کہتے ہیں اور جسکو مُشابہ کرتے ہیں اُسکو مُشبہ بولتے ہیں جیسا زید شیر سا ہی۔ یہاں زید مُشبَّہ ہی۔ اور شیر مُشبہ بہ۔ حروفِ تشبیہ مُشبّہ کے موافق بولے جاتے ہیں۔

## پہر۔ سوائے۔ مگر۔ اِلّا۔ بجز۔ بغیر۔ بدون۔ چھوٹ

حروفِ استثنا

حروف استثنا ہیں۔ ایک چیز کو دوسری میں سے نکالنے کو اِستثنا کہتے ہیں جس اسم کو نکالتے ہیں اُسکو مستثنیٰ کہتے ہیں۔ اور جس میں سے کسی اسم کو نکالتے ہیں اسکو مستثنیٰ منہ کہتے ہیں۔ اور اسکے دو قسم ہیں متصل اور منقطع متصل وہ ہی کہ مستثنیٰ اور مستثنیٰ منہ ایک جنس کے ہوں جیسا سب لوگ آئے مگر زید۔ اِس مثال میں لوگ مستثنیٰ منہ اور زید مستثنیٰ ہی اور دونوں ایک جنس ہیں اور منقطع وہ ہی جو مستثنیٰ اور مستثنیٰ منہ ایک جنس کے نہووین جیسا سب مرد آئے مگر گھوڑے یہاں مرد مستثنیٰ منہ اور گھوڑے مستثنیٰ ہیں اور دونوں ایک جنس کے ہیں۔

## اگر

حروفِ شرط و جزا

حرفِ شرط ہی اور حرف تو و پس جزا جیسا اگر تم یہاں آؤ تو یا پس تم کو تین روپے دیونگا۔ اگرچہ۔ جو۔ اور اسماے موصول۔ والا۔ ورنہ بھی شرط کے واسطے آتے ہیں۔

اور کبھی لفظ تو زائد ہوتا ہی جیسا مصرعہ صاف تو کہہ کہ میاں تم تو ہوے اہل نصاب

حروف ایجاب

## ہان - اچھا - جی - ہون

حروف ایجاب اور اقرار کے ہین جیسا کوئی پوچھے کہ تم دریا گئے تھے اور اسکے جواب مین تم کہو کہ ہان -

حروف تاکید

## البتہ - ہرگز

حروف تاکید ہین۔ البتہ واسطے تاکید اثبات اور نفی کے آتا ہی جیسے البتہ حیدرآباد جاؤنگا یا البتہ تمھین نہ جانے دونگا۔ اور لفظ ہرگز واسطے تاکید نفی ہی کے آتا ہی جیسا ہرگز نہ دونگا۔ اور مصدر منفی کے بعد لفظ کا زیادہ کرنے سے معنے ہرگز کے حاصل ہوتے ہین بشرطیکہ وہ مصدر کسی کا مضاف الیہ نہو جیسا مین نہین جانے کا یعنے ہرگز مین نہ جاؤنگا۔

حروف حصر و تخصیص

## ہی

حصر اور خصوصیت اور تاکید کا معنی دیتا ہی جیسا زید ہی آوے - وہ ہی جاوے - یہی دو

حروف مفاجات

## اچانک - یکایک - ناگاہ

حروف مفاجات کہلاتے ہین جیسا یکایک شہر مین آگ لگ گئی -

حروف ندبہ

## حروف ندبہ

یعنے رونے اور پیٹنے کے لئے یہہ حروف ہین ہاے - واے آہ - آہ رے - واے رے اور فارسی و عربی کے کلمات افسوس - واویلا - واحسرتا - وافریادا - وامصیبتا - وریغ

| | | |
|---|---|---|
| وریغا۔ وردا۔ جسکو روتے ہین اسکو مندوب کہتے ہین۔ | | |
| | **حروف تعجب** | |
| یہہ ہین۔ آہا۔ اوہو۔ واہ واہ۔ کیا خوب۔ چہ خوش۔ سبحان اللہ | | |
| | **فصل دوسری فعل کے بیان مین** | |

حروف تعجب

تعریف فعل

**فعل** وہ کلمہ ہی جسکا معنی مستقل ہو اور تین زمانون سے ایک زمانہ پایا جاوے زمانے تین ہین۔ ماضی یعنے گذرا ہوا۔ اور حال یعنے زمانۂ موجود۔ اور مستقبل یعنے آنیوالا۔ جاننا چاہیئے کہ مصدر سے چھہ قسم کے فعل نکلتے ہین۔ ماضی۔ مضارع۔ حال۔ مستقبل۔ امر۔ نہی۔

**مصدر** وہ ہی جس سے فعل اور اسم مشتق بنائے جاوین۔ علامت مصدر کی آخر مین لفظ نا ہی جیسے لکھنا۔ پڑہنا۔ کھانا۔ پینا۔ وغیرہ۔

| | | |
|---|---|---|
| | **تعریف افعال** | |

تعریف افعال

**فعل ماضی** وہ فعل ہی کہ جسمین گذرا ہوا زمانہ معلوم ہو۔ اسکی چھہ قسم ہین۔ ماضی مطلق ماضی قریب۔ ماضی بعید۔ ماضی شکیہ۔ ماضی استمراری یا ناتمام۔ ماضی شرطیہ یا تمنائی۔

**ماضی مطلق** وہ ہی جسمین گذرا ہوا زمانہ پایا جاوے اور اسمین کچھہ قید قریب یا بعید وغیرہ کی نہووے جیسا زید آیا۔ اس سے یہہ معلوم نہوا کہ گذرے زمانے مین کب آیا۔

**ماضی قریب** وہ ہی جس مین گذرا زمانہ پایا جاوے جو گذر کر تھوڑا ہی عرصہ ہووے جیسا زید آیا ہی۔ اس سے یہہ معلوم ہوتا ہی کہ اگر تھوڑا ہی عرصہ ہوا۔

**ماضی بعید** وہ ہی جسمین گذرا زمانہ پایا جاوے اور اسکو گذرے ہوے زیادہ عرصہ ہوا ہو جیسا زید آیا تھا۔ اُس سے یہہ معلوم ہوتا ہی کہ زید آکر بہت عرصہ ہوا۔

**ماضی شکیہ** وہ ہی جسمین گذرا زمانہ سمجھا جاوے اور اسکے ہونے مین شک ہو جیسا زید آیا ہوگا۔ اُس سے یہہ دریافت ہوتا ہی کہ آنے والے کو زید کے آنے کا حال خوب تحقیق معلوم نہوا۔

**ماضی استمراری** وہ ہی جو گذرے ہوے زمانے سے علاقہ رکھے اور کرنیوالا کام بہ تکرار کرتا ہوا اُسکو ماضی ناتمام بھی کہتے ہین جیسا زید آتا تھا اُس سے یہہ مفہوم ہوتا ہی کہ زید زمانہ گذشتہ مین بارہا آیا کرتا تھا۔

**ماضی تمنائی** اسکو کہتے ہین جسمین گذرا ہوا زمانہ ہو اور کرنیوالا کام تمام نکیا ہو مگر کرنیکی آرزو رکھتا ہو۔ اسکو ماضی شرطی بھی کہتے ہین جیسا وہ پڑھتا تو خوب ہوتا۔

**مضارع** وہ فعل ہی جسمین زمانہ حال اور آیندہ دونون ہوسکتے ہون یعنے کبھی اُس سے زمانۂ حال سمجھا جاوے اور کبھی مستقبل جیسا زید آوے۔ اس سے معلوم ہوا کہ زید خواہ ابھی آوے یا زمانۂ آیندہ مین آوے۔

**حال** وہ فعل ہی جسمین زمانۂ موجود پایا جاوے جیسا زید آتا ہی یعنے اسیوقت آتا ہی

**مستقبل** وہ فعل ہی جو زمانۂ آیندہ سے علاقہ رکھے مثلاً زید آویگا۔ یعنے ابتک نہین آیا مگر زمانۂ آیندہ مین آنیکا ارادہ رکھتا ہی۔

**امر** وہ فعل ہی کہ جسمین حکم کسی کام کے کرنیکا ہووے جیسا تم آؤ۔

**نہی** وہ فعل ہی کہ جسمین کام کے نکرنے کا حکم پایا جاوے۔ جیسا مت آؤ
اور ہر ایک ان تمامی فعلون سے دو قسم پر ہی معروف اور مجہول۔
**معروف** اسکو کہتے ہین کہ کرنیوالا اُس فعل کا معلوم ہو جیسا زید مارا۔ اور
**مجہول** وہ ہی کہ کرنیوالا کام کا معلوم نہو جیسا زید قتل کیا گیا۔ واضح ہو کہ فعل
مجہول فعل لازم سے نہین آتا۔ پھر ہر ایک فعل سوا امر و نہی کے دو قسم پر ہی مثبت اور منفی
**مثبت** وہ ہی کہ فعل فاعل سے ظاہر ہو اور اسمین حرف نفی نہ آوے جیسا کیا۔ کرتا ہی۔ کریگا۔ اور
**منفی** وہ ہی کہ فعل فاعل سے ظاہر نہو اور اُسمین حرف نفی یعنے نہ یا نہین آوے
جیسا زید نہ آیا۔ جاننئے کہ جس فعل پر علامت نفی یعنے نہ اور نہین لاوے وہی
صیغہ نفی کا ہو جائیگا جیسا زید مارا۔ یہہ صیغہ ماضی مطلق کا ہی اگر اُس پر
نہ یا نہین زیادہ کرکے بولین کہ زید نہین مارا یا زید نہ مارا تو صیغہ نفی ماضی مطلق کا
ہو جاویگا۔ اور حرف نفی کو فعل کے اول مین لانا فصیح ہی۔

## مصدر سے فعلون کو بنانے کے قواعد

جاننا چاہئے کہ اول صیغہ واحد مذکر غائب کا بنایا جاتا ہی پھر اس سے باقی پانچ
صیغے بنالیتے ہین **مصدر** کی علامت لفظ **نا** دور کرنے سے صیغۂ واحد امر حاضر
بنجاتا ہی جیسا کرنا سے **کر**۔ **ف** کبھی مصدر بھی معنی امر حاضر مین مستعمل ہوتا ہی جیسا
یہہ کتاب لانا یعنے لاؤ۔ اور اسمین واحد و جمع برابر ہین۔ **امر حاضر** کے اول لفظ مت
علامت نہی زیادہ کرنے سے فعل نہی حاصل ہوتا ہی جیسا **مت کر**۔ امر کے آخر اگر الف یا

واو ہو تو ا ۔ زیادہ کرنے سے فعل ماضی مطلق بنتا ہی وگرنہ یا بڑہانے سے مثلا
مارسے مارا۔ کہاسے کہایا سوسے سویا۔ لیکن اگر علامت مصدر کے پہلے حرف
کا ماقبل متحرک ہو تو اسکو ساکن کرتے ہین جیسا سرکنا اور لچکنا سے سرکا اور لچکا
بسکون را و چیم کہتے ہین ف چند ماضی اس قانون کے خلاف ہین جیسا جانا سے
گیا تب بھی مرکب کرنے مین اگر جایا بولتے ہین جیسا مین جایا چاہتا ہون اسیطرح
کرنا سے کیا اور مرنا سے موا۔ اگرچہ کرا اور مرا بھی رایج ہی۔ اور ہونا سے ہوا بجا ہویا
کے بولا جاتا ہی۔ ایسے خلاف قاعدہ افعال کو فعل غیر صحیح کہتے ہین وگرنہ فعل صحیح
اور ماضی مطلق کے اخیر لفظ ہی زیادہ کرنے سے فعل ماضی قریب ہوتا ہی جیسا
مارا ہی۔ کہایا ہی۔ ماضی مطلق کے اخیر لفظ تھا بڑہانے سے فعل ماضی بعید بنجاتا ہی۔
جیسا مارا تھا۔ اور اسی ماضی مطلق کے اخیر لفظ ہوگا زیادہ کرنے سے ماضی تشکی بنجاتا ہی
جیسا مارا ہوگا۔ امر کے آخر لفظ تا زیادہ کرنے سے ماضی تمنائی بنجاتا ہی اسکو
ماضی شرطی بھی کہتے ہین جیسا مارتا۔ اور ماضی تمنائی کے اخیر لفظ تھا زیادہ کرنے
سے ماضی استمراری ہوتا ہی۔ جیسا مارتا تھا۔ اور اسی ماضی تمنائی کے اخیر لفظ ہی
زیادہ کرنے سے فعل حال بنجاتا ہی جیسا مارتا ہی۔ اور امر کے اخیر ے مجہول بڑہانے
سے مضارع ہوتا ہی۔ جیسا مارے۔ اور جس امر کے اخیر حروف علت ہو تو آگے
یاے مضارع کے کبھی واو یا ہمزہ زیادہ کرتے ہین جیسا کھاوے۔ پیوے۔ اور سووے۔ یا کھائے
پیئے۔ اور سوئے۔ فعل مضارع کے آخر لفظ گا زیادہ کرین تو مستقبل ہوتا ہے جیسا مارے گا۔

فعل معطوف

جانئے سوائے ان فعلون کے اور ایک قسم کا فعل ہی اسکو فعل معطوف بولتے ہین اسکے بنانے کا طور یہہ ہی کہ امر واحد کے آخر لفظ کر یا کے زیادہ کرکے دوسرا فعل اسکے بعد لاتے ہین۔ پس پہلا فعل زمانہ مین دوسرے فعل کا ساتھی ہی یعنے دوسرا فعل ماضی ہو تو پہلا بھی ماضی ہوگا۔ اور مضارع ہو تو مضارع جیسے مار کر گیا۔ اسکا معنی یہہ ہی کہ مارا اور گیا۔ یا مار کر جاویگا۔ یعنے ماریگا۔ اور جاویگا۔ پس یہان کر۔ اور کے۔ اور کے معنی سے مستعمل ہین۔ واضح ہو کہ ہر فعل کو باعتبار وحدت اور جمعیت اور تذکیر و تانیث کے سوا مضارع اور امر اور نہی کے بارہ بارہ صیغے آتے ہین چھ مذکر کو اور چھ مونث کو اور فعل کی تذکیر اور تانیث اور وحدت و جمعیت فاعل یا مفعول کے اعتبار سے ہوتی ہی مگر مضارع اور امر و نہی مین مذکر و مونث ایکسان ہی۔ واسطے آسانی ہتدیون کے ایک گردان لکھی جاتی ہی اس سے تذکیر و تانیث اور وحدت و جمعیت ہر ایک فعل کی صاف ظاہر ہوگی۔

| | | |
|---|---|---|
| نقشہ صرف کبیر مصدر کرنا کا | | |
| ماضی مطلق | | |
| قسم فاعل یعنے شخصیت فاعل | فعل کی جنس و عدد کے لئے نے کا قاعدہ دیکھیے | |
| غائب | اسنے یا اُنہون نے | کیا۔ یا کئے۔ یا کی یا کین |
| مخاطب | تونے یا تم نے | |
| متکلم | مین نے یا ہم نے | |

| قسم فاعل | | ماضی قریب |
|---|---|---|
| غائب | اُسنے یا انہون نے | کیا ہی - یا کئے ہین - یا کی ہی - یا کی ہین |
| مخاطب | تونے یا تم نے | |
| متکلم | مین نے یا ہم نے | |
| | | **ماضی بعید** |
| غائب | اسنے یا انہون نے | کیا تھا - یا کئے تھے - یا کی تھی - یا کی تھین |
| مخاطب | تونے یا تم نے | |
| متکلم | مین نے یا ہم نے | |
| | | **ماضی شکی** |
| غائب | اُسنے یا انہون نے | کیا ہوگا - یا کئے ہونگے - یا کی ہوگی یا کی ہونگی |
| مخاطب | تونے یا تم نے | |
| متکلم | مین نے یا ہم نے | |

**نے کا استعمال نہو سو صورت مین**

**ماضی مطلق**

| قسم فاعل | مذکر | | مونث | |
|---|---|---|---|---|
| | واحد | جمع | واحد | جمع |
| غائب | وہ کیا | وے کئیے | وہ کی | وے کین |

## فعل معروف کی گردان



| قسم فاعل | مذکر | | مونث | |
|---|---|---|---|---|
| مخاطب | تو کیا | تم کئے | تو کی | تم کین |
| متکلم | مین کیا | ہم کئے | مین کی | ہم کین |
| | ماضی قریب | | | |
| غائب | وہ کیا ہی | وے کئے ہین | وہ کی ہی | وے کی ہین |
| مخاطب | تو کیا ہی | تم کئے ہو | تو کی ہی | تم کئی ہو |
| متکلم | مین کیا ہون | ہم کئے ہین | مین کئی ہون | ہم کئی ہین |
| | ماضی بعید | | | |
| غائب | وہ کیا تھا | وے کئے تھے | وہ کئی تھی | وے کئی تھین |
| مخاطب | تو کیا تھا | تم کئے تھے | تو کئی تھی | تم کئی تھین |
| متکلم | مین کیا تھا | ہم کئے تھے | مین کئی تھی | ہم کئی تھین |
| | ماضی مشکی | | | |
| غائب | وہ کیا ہوگا | وے کئے ہونگے | وہ کئی ہوگی | وے کئی ہونگی |
| مخاطب | تو کیا ہوگا | تم کئے ہونگے | تو کئی ہوگی | تم کئی ہوگی |
| متکلم | مین کیا ہونگا | ہم کئے ہونگے | مین کئی ہونگی | ہم کئی ہونگی |
| | ماضی تمنائی | | | |
| غائب | وہ کرتا | وے کرتے | وہ کرتی | وے کرتین |
| مخاطب | تو کرتا | تم کرتے | تو کرتی | تم کرتین |

| قسم فاعل | مذکر | | مونث | |
|---|---|---|---|---|
| متکلم | مین کرتا | ہم کرتے | مین کرتی | ہم کرتین |
| | | **ماضی استمراری** | | |
| غائب | وہ کرتا تھا | وے کرتے تھے | وہ کرتی تھی | وے کرتی تھین |
| مخاطب | تو کرتا تھا | تم کرتے تھے | تو کرتی تھی | تم کرتی تھین |
| متکلم | مین کرتا تھا | ہم کرتے تھے | مین کرتی تھی | ہم کرتی تھین |
| | | **فعل حال** | | |
| غائب | وہ کرتا ہی | وے کرتے ہین | وہ کرتی ہی | وے کرتی ہین |
| مخاطب | تو کرتا ہی | تم کرتے ہو | تو کرتی ہی | تم کرتی ہو |
| متکلم | مین کرتا ہون | ہم کرتے ہین | مین کرتی ہون | ہم کرتی ہین |

**فعل مضارع**

**مذکر یا مونث**

| قسم فاعل | واحد | جمع |
|---|---|---|
| غائب | وہ کرے | وے کرین |
| مخاطب | تو کرے | تم کرو |
| متکلم | مین کرون | ہم کرین |

**فعل مستقبل**

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| غائب | وہ کریگا | وے کرینگے | وہ کریگی | وے کرینگی |

| قسم فاعل | مذکر | | مونث | |
|---|---|---|---|---|
| مخاطب | تو کریگا | تم کروگے | تو کریگی | تم کروگی |
| متکلم | مین کرونگا | ہم کرینگے | مین کرونگی | ہم کرینگی |
| | امر حاضر | | نہی حاضر | |
| | مذکر یا مونث | | مذکر یا مونث | |
| مخاطب | کر | کرو | مت کر | مت کرو |

یہہ گردان فعلِ معروف کی تھی جب اسکو مجہول بنانا چاہین تو اُسکا قاعدہ یہہ ہی جو صیغہ کسی مصدرِ متعدی کا ہووے وہی صیغہ مصدرِ جانا سے بناکر اُس مصدرِ متعدی کے ماضیٔ مطلق کے بعد لاوین تو اُس صیغہ کا مجہول بن جاویگا مثلاً کھاوے کا مجہول کھایا جاوے۔ اور لانا کا مجہول لایا جانا۔ اور لکھا کا مجہول لکھا گیا۔ اور کرتا ہی کا مجہول کیا جاتا ہی۔ اور مار یگا کا مجہول مارا جایگا اور مار کا مجہول مارا جا۔ چنانچہ اِس گردان سے صاف ظاہر ہوگا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | مصدر مجہول کیا جانا | | |
| | | ماضیٔ مطلق | | |
| | مذکر | | مونث | |
| قسم فاعل | واحد | جمع | واحد | جمع |
| غائب | وہ کیا گیا | وے کئے گئے | وہ کی گئی | وے کی گئین |
| مخاطب | تو کیا گیا | تم کئے گئے | تو کی گئی | تم کی گئین |

| قسم فاعل | مذکر | | مونث | |
|---|---|---|---|---|
| متکلم | مین کیا گیا | ہم کئے گئے | مین کی گئی | ہم کی گئین |
| | | ماضی قریب | | |
| غائب | وہ کیا گیا ہی | وے کئے گئے ہین | وہ کی گئی ہی | وے کی گئی ہین |
| مخاطب | تو کیا گیا ہی | تم کئے گئے ہو | تو کی گئی ہی | تم کی گئی ہو |
| متکلم | مین کیا گیا ہون | ہم کئے گئے ہین | مین کی گئی ہون | ہم کی گئی ہین |
| | | ماضی بعید | | |
| غائب | وہ کیا گیا تھا | وے کئے گئے تھے | وہ کی گئی تھی | وے کی گئی تھین |
| مخاطب | تو کیا گیا تھا | تم کئے گئے تھے | تو کی گئی تھی | تم کی گئی تھین |
| متکلم | مین کیا گیا تھا | ہم کئے گئے تھے | مین کی گئی تھی | ہم کی گئی تھین |
| | | ماضی شکی | | |
| غائب | وہ کیا گیا ہوگا | وے کئے گئے ہونگے | وہ کی گئی ہوگی | وے کی گئی ہونگی |
| مخاطب | تو کیا گیا ہوگا | تم کئے گئے ہونگے | تو کی گئی ہوگی | تم کی گئی ہوگی |
| متکلم | مین کیا گیا ہونگا | ہم کئے گئے ہونگے | مین کی گئی ہونگی | ہم کی گئی ہونگی |
| | | ماضی تمنائی | | |

| قسم فاعل | مذکر | | مونث | |
|---|---|---|---|---|
| | واحد | جمع | واحد | جمع |
| غائب | وہ کیا جاتا | وے کئے جاتے | وہ کی جاتی | وے کی جاتین |

| قسم فاعل | مذکر | | مونث | |
|---|---|---|---|---|
| مخاطب | تو کیا جاتا | تم کئے جاتے | تو کی جاتی | تم کی جاتین |
| متکلم | مین کیا جاتا | ہم کئے جاتے | مین کی جاتی | ہم کی جاتین |
| | ماضی استمراری | | | |
| غائب | وہ کیا جاتا تھا | وے کئے جاتے تھے | وہ کی جاتی تھی | وے کی جاتی تھین |
| مخاطب | تو کیا جاتا تھا | تم کئے جاتے تھے | تو کی جاتی تھی | تم کی جاتی تھین |
| متکلم | مین کیا جاتا تھا | ہم کئے جاتے تھے | مین کی جاتی تھی | ہم کی جاتی تھین |
| | حال | | | |
| غائب | وہ کیا جاتا ہی | وے کئے جاتے ہین | وہ کی جاتی ہی | وے کی جاتی ہین |
| مخاطب | تو کیا جاتا ہی | تم کئے جاتے ہو | تو کی جاتی ہی | تم کی جاتی ہو |
| متکلم | مین کیا جاتا ہون | ہم کئے جاتے ہین | مین کی جاتی ہون | ہم کی جاتی ہین |
| | مضارع | | | |
| | مذکر یا مونث | | | |
| غائب | وہ کیا جاوے | | وے کئے جاوین | |
| مخاطب | تو کیا جاوے | | تم کئے جاؤ | |
| متکلم | مین کیا جاؤن | | ہم کئے جاوین | |
| | مستقبل | | | |
| غائب | وہ کیا جاویگا | وے کئے جاوینگے | وہ کی جاویگی | وے کی جاوینگی |

| قسم فاعل | مذکر | | مونث | |
|---|---|---|---|---|
| مخاطب | تو کیا جاویگا | تم کئے جاؤگے | تو کئی جاویگی | تم کئی جاوگی |
| متکلم | مین کیا جاؤنگا | ہم کئے جاوینگے | مین کئی جاؤنگی | ہم کئی جاوینگی |
| | | امر حاضر | | |
| | واحد مذکر و مونث | | جمع مذکر و مونث | |
| مخاطب | کیا جا یا کئی جا | | کئے جاؤ یا کئی جاؤ | |
| | | نہی حاضر | | |
| مخاطب | مت کیا جا یا مت کئی جا | | مت کئے جاؤ یا مت کئی جاؤ | |

## لازمی و متعدی کا بیان

فعل لازمی
فعل متعدی

جاننے کہ فعل کے اور دو قسمین ہین لازمی اور متعدی

**فعل لازمی** وہ ہی جو صرف فاعل پر تمام ہو جاوے جیسا زید آیا۔ اور **فعل متعدی** وہ ہی جو فاعل پر تمام نہوے بلکہ مفعول کی خواہش کرے جیسا زید نے باندی کو مارا۔ بعض فعل متعدی اور لازمی دونون ہوتے ہین فعل لازمی جیسا ہتھیلی کھجلاتی ہی۔ اور متعدی جیسا زید اپنی ہتھیلی کھجلاتا ہی۔ یا کھجاتا ہی۔

پھر متعدی کے دو قسمین ہین۔ متعدی بیک مفعول۔ اور متعدی بدو مفعول — اور متعدی بیک مفعول وہ کہ ایک مفعول کو چاہے جیسا اسنے زید کو مارا۔ اور متعدی بدو مفعول وہ ہی کہ دو مفعولون کی خواہش کرے جیسا اُس نے زید کو کتاب دی۔ یاد لائی۔ پھر اگر متعدی بغیر واسطے کسی حرف زائد کے ہو تو اُسکو

متعدی بنفسہٖ کہتے ہین جیسا دیا اور پڑھا۔ اور اگر کسی حرف وعلامت کی زیادتی سے بنا ہو تو اُسکو متعدی بالواسطہ کہتے ہین۔ خواہ فعل لازم کو متعدی بنائے ہون یا کسی متعدی بیک مفعول کو متعدی بدو مفعول کئے ہون

## متعدی بالواسطہ بنانے کا طریقہ

جاننا چاہئیے کہ متعدی بالواسطہ بنانے کے تین قاعدے ہین۔

## پہلا قاعدہ

مصدر کے پہلے حرف کی حرکت کو اتنا بڑہا وین کہ کوئی حرف علّت پیدا ہو جاوے یعنے فتحہ سے الف اور ضمّہ سے واوِ مجہول اور کسرہ سے یاے معروف یا مجہول ہو جاوے جیسا دَبنا کے پہلے حرفِ دال پر فتحہ ہے جب اسکو کھینچکر الف کردئے تو دابنا ہوا۔ اسیطرح ٹلنا سے ٹالنا۔ اور مرنا سے مارنا۔ اور کھلنا سے کھولنا۔ اور پِسنا سے پیسنا۔ اور چھِدنا سے چھیدنا۔ اور رِتنا سے ریتنا۔

## دوسرا قاعدہ

آگے علامتِ مصدر کے ایا وایا لا زیادہ کرین اور متعدی بناوین جیسا ڈرنا۔ ڈرانا۔ دوڑنا۔ دوڑانا۔ سمجھنا۔ سمجھانا۔ یا سمجھوانا۔ بیٹھنا۔ بٹھانا۔ یا بٹھوانا یا بٹھلانا **ف** اگر کسی فعل مین ایسا حرفِ علّت ہو جسکی حرکتِ ماقبل موافق اسکے ہو تو وہ حرفِ علّت علامتِ متعدی بالواسطہ کے داخل ہونے سے گر جاتا ہے جیسا۔ رونا۔ رلانا۔ گانا۔ گوانا۔ سیکھنا۔ سکھانا۔ اور پانچ حرفی مصدر مین اگر کوئی حرف

علت سوائے مصدر کے آخر الف کے ہو اور پہلے دو حرف متحرک اور تیسرا ساکن ہو تو اُس فعل کے شروع کا دوسرا حرف ساکن اور تیسرا متحرک ہو جاتا ہی جیسا برسنا۔ برسانا چمکنا۔ چمکانا۔

## قاعدہ تیسرا

کبھی قاعدۂ اول کے موافق ایک حرفِ علت بڑہا کر حرف صحیح کو جو علامت مصدر کے آگے ہی دوسرے کسی حرف سے بدلتے ہین جیسا بکنا۔ بیچنا۔ چھٹنا۔ پھاڑنا چھٹنا چھوڑنا ٹٹنا۔ توڑنا۔

## فعلون کی وحدت وجمعیت اور تذکیر و تانیث کا بیان

واضح ہو کہ فعل متعدی مین ماضیٔ مطلق اور ماضیٔ قریب اور ماضیٔ بعید اور ماضیٔ شکی اور ماضیٔ تمنائی (جسکے ساتھ ماضیٔ مطلق کا صیغہ ہوتا ہی) کے فاعل کی علامت لفظ نے ہی بشرطیکہ متعدیٔ مذکور فعل لازم سے مرکب نہو جیسا مین نے کھایا ہی اور اُسنے مارا تھا۔ مگر بولنا۔ اور لانا۔ اور بھولنا۔ خارج ہین۔ یعنے باوجود متعدی ہونیکے انہین علامتِ فاعل نہین آتی جیسے وہ لایا۔ اور وہ بولا۔ اور تو بھولا۔ اسیطرح اگر کوئی متعدی فعل لازم سے مرکب ہو اور جزاول متعدی اور ثانی لازمی ہو تو نے غیر مستعمل ہی جیسا مین لے گیا۔ وہ دے بیٹھا۔ تو کھا چکا۔ مین لے سکا وغیرہ۔ اگر جزاول لازمی اور ثانی متعدی ہو تو نے استعمال کرینگے لیکن فعل واحد مذکر رہیگا جیسے مین نے رو دیا۔ اور ہم نے ہنس دیا۔ اگر دونون جزمتعدی ہون تو وہی حکم ہی جو مفرد کا ہی جیسے مین نے روٹی کھالی۔ اور ہم نے گھوڑا لے لیا۔ اگر دونون جز مرکب ہو کر استمرار

اقسام بیان فعل

اور دوام کے معنے کرتے ہون تو نے نہین استعمال کرتے جیسے ہم شب بھر جہاگتے
کو ٹا کئے۔ اگر دو لفظ ملکر لازمی کا معنی کرین تو تب بھی اُسکا استعمال جائز نہین مثلاً
دکھائی دینا۔ بعض افعال اگرچہ مفعول نہین چاہتے لیکن نے اونکے ساتھ رہتا ہی
اور فعل واحد مذکر ہوتا ہی جیسے کوسنا۔ موتنا۔ اور دہارنا۔ مثلاً لڑکیون نے موتا اور
صاحبون نے کوسا۔ پس جن فعلون کے فاعلون کے ساتھ حرف نے مذکور نہین ہوتا وے
تذکیر و تانیث اور وحدت و جمعیت مین فاعل کے موافق بولے جاتے ہین خواہ وے لازمی
ہون یا متعدی خواہ اُنکے مفعولون کے ساتھ علامت مفعول ہووے یا نہووے جیسا زید آیا
ہندہ گئی۔ خالد لکھتا ہی۔ ہندہ پڑھتی ہی۔ زید ہندہ کو مارتا تھا۔ ہندہ زید کو
ستاتی تھی۔ لڑکے آئے۔ لڑکیان آئین۔ لڑکے کتابین پڑھتے ہین۔ جن فعلون کے فاعل کے
ساتھ لفظ نے علامتِ فاعل تو ہو مگر علامت مفعول یہ مطلقاً نہووے وے فعل مفعول کے
موافق بولے جائینگے۔ خواہ فاعل مذکر ہو یا مونث۔ واحد ہو یا جمع جیسے زید نے تختی
لکھی۔ ہندہ نے پانی پیا۔ لڑکون نے تختیان لکھین۔ عورتون نے شربت کے پیالے
پئے۔ جن فعلون کے فاعل اور مفعول دونون کے علامتین مذکور ہوتے ہین وے
فعل ہر حال مین واحد مذکر بولے جاتے ہین خواہ فاعل اور مفعول مذکر ہون یا مونث
واحد ہون یا جمع جیسا زید نے شاگرد کو پڑہایا۔ ہندہ نے شاگرد کو پڑہایا۔ استادون نے
اپنے شاگردون کو بلوایا۔ لڑکیون نے اپنے ماباپ کو پڑہایا۔ اور جب مفعول کسی فعل
کا جملہ واقع ہو تو بھی فعل واحد مذکر ہوگا جیسے لڑکی نے کہا مین کتاب پڑہتی ہون۔

لڑکون نے پوچھا تم کونسی کتاب پڑہتے ہو۔ وغیرہ۔ جو فعل دو مفعول چاہتا ہی ثانی کا تابع ہوتا ہی جیسے ہم نے لڑکے کو کتاب دی **ف** جب کئی اسم مذکر و مونث ایک فاعل کے تابع ہون تو فعل کو آخر اسم کے موافق لائینگے جیسے مرد عورت لڑکے لڑکی آئی

## فعل مرکب کا بیان

**فعل مرکب** وہ ہی کہ اسکے دو جز ہون۔ وہ پانچ قسم پر ہی۔ فعل تاکیدی فعل اختیاری۔ اختتامی۔ استمراری۔ مستقبل قریب الوقوع۔

**فعل تاکیدی** وہ ہی جسمین تاکید بہ نسبت فعل مفرد کے پائی جاوے۔ امر واحد حاضر کے آخر یا مصدر چلنا کے ماضی مطلق کے آخر بعض جا اسکے بھی امر پر مصدر ڈالنا۔ دینا۔ جانا۔ وغیرہ کے صیغے بڑہانے سے فعل تاکیدی بنجاتا ہی جیسا مارڈالا۔ اور کہدیا۔ اور کھا گیا۔ چلا ڈالا۔ چلا دیا۔ چلا گیا۔ چلدیا **ف** بعضے مصدر اور انکے مشتقات کبھی صرف دوسرے مصدرون کے مدد کیلئے آتے ہین اونسے اور کچھ غرض نہین ہوتی ہی جیسے جانا۔ دینا۔ اور لینا مثلاً بیٹھہ جاؤ۔ بیٹھو کے معنے سے چھوڑ دیا۔ چھوڑا کے معنی سے اور کھا لیا۔ کھایا کے معنے سے یہان جاؤ اور دیا۔ اور لیا مدد کے لئے ہین انکے اصل معنون سے کچھ غرض نہین۔

**فعل اختیاری** وہ ہی جس کا کرنا فاعل کے اختیار مین ہو۔ امر مذکور کے آخر مصدر سکنا کے صیغے بڑہانے سے فعل اختیاری حاصل ہوتا ہی جیسا لکھہ سکتا ہی۔ پڑھ سکتا ہی۔

**فعل اختتامی** وہ ہی جس فعل کا تمام ہو جانا پایا جاوے۔ امر مذکور کے آخر مصدر چکنا کے صیغے زیادہ کرنے سے فعل اختتامی ہو جاتا ہی جیسا زید لکھ چکا۔ مین پڑھ چکا۔

فعل استمراری وہ ہی جسمین ہمیشگی اور کثرت کے معنے پائے جاوین فعل کے آخر کرنا جانا۔ رہنا۔ کے صیغے زیادہ کرنے سے فعل استمراری بن جاتا ہی جیسا سویا کر۔ بولتا جا۔ پڑھتا رہ۔ مگر کرنا اکثر بعد کسی ماضیٔ مطلق کے استعمال کیا جاتا ہی اور جانا۔ رہنا۔ بعد اسم حالیہ کے مستعمل ہوتے ہین جیسا آگے کے مثالون سے ظاہر ہی۔ اور کبھی امر استمرار کے آخر لفظ یو زیادہ کرتے ہین جیسا لکھتے رہیو۔ پڑھتے رہیو جیتے رہیو۔ ف

فعل مستقبل قریب الوقوع وہ ہی جسکا ہونا زمانۂ حال کے قریب معلوم ہووے۔ اسکا قاعدہ یہہ ہی کہ کسی مصدر یا فعل کے آخر لفظ چاہنا کے صیغے یا لفظ پر یا والا زیادہ کرتے ہین جیسا زید جایا چاہتا ہی۔ یا جانے پر ہی۔ یا جانیوالا ہی یعنے قریب ہی کہ زمانۂ آیندہ مین جاوے۔ مصدر کے آخر کے الف کو یاے مجہول سے بدل کر لفظ لگنا کے صیغے ملانے سے فائدہ شروع فعل کا ہوتا ہی۔ جیسا وہ پڑھنے لگا۔ یعنے شروع کیا۔ بعضے اسکو فعل مفرد کہتے ہین

ف مصدر کے آخر بنا یا پڑا زیادہ کرنے سے معنے ضرورت کے حاصل ہوتے ہین جیسا زید کو آنا بنا۔ اور کھانا پڑا یعنے زید کو آنا اور کھانا ضرور ہوا۔ اور کبھی اُن لفظون کے آخر لفظ ہی بھی فصاحت کے لئے زیادہ کرتے ہین جیسا زید کو جانا ہی بنا۔ اور آنا ہی پڑا یعنے بہت ضرور ہوا۔

ف امر واحد حاضر کے آخر تعظیم کے لئے اکثر لفظ یے یا ئیگا اور جئے یا جیگا زیادہ کرتے ہین جیسا آپ لئیے۔ یا آئیگا۔ یا آپ لیجئے۔ یا لیجیگا۔ اور کبھی ایسا امر مضارع کے معنے کو مفید ہوتا ہی جیسا باغ مین جاتے ہی میرے دل مین آیا کہ ایکی دفعہ انگور لگائیے یعنے

انگور لگاؤن اور کبھی فعل کو مکرر لاتے ہین تا فائدہ کثرت کا دیوے جیسا زید چلتے چلتے تھک گیا۔

## فعل صحیح اور غیر صحیح کا بیان

جاننے کہ فعل کے اور دو قسمین ہین۔ صحیح۔ اور غیر صحیح۔

**فعل صحیح** وہ ہی جسکے حروف اصلی مین کچھ تبدیل یا حذف یا زیادتی حروف کی گردان کے وقت ہووے جیسا مارنا۔ بھاگنا۔ سمجھنا۔ وغیرہ اور **فعل غیر صحیح** وہ ہی جسمین گردان کے وقت کچھ تبدیل یا زیادتی حروف کی ہووے۔ جیسا کرنا۔ چاہیے کہ اسکا ماضی حسب قیاس کرا ہووے لیکن رکو ی کے ساتھ بدل کر کے کیا بنالئے ہین۔ اور ماضی مرنا کا چاہیے کہ مرا ہو لیکن رے کو واو سے بدل کر کے موا کہتے ہین۔ اسیطرح مصدر جانا کا فعل ماضی چاہیے کہ جایا ہووے لیکن چونکہ کبھی فارسی مین ج کو گ کے ساتھ بدل کرتے ہین اس لئے یہان بھی ج گ کے ساتھ بدل ہوی تو گایا بنا۔ پس مشابہت ہوی گانا کے ماضی سے جو گایا ہی اس لئے الف اصلی کو حذف کر دیکر گیا کہتے ہین اور ہونا کا ماضی چاہیے کہ ہویا ہووے گری کو حذف کرکے ہوا کہتے ہین

## فعل مجاز کا بیان

**فعل مجاز** وہ ہی کہ اپنے اصلی معنے کے سوا دوسرے معنے مین استعمال کیا جاوے چنانچہ کبھی مصدر کو مجازاً امر یا نہی کے معنے مین بولتے ہین جیسا تم میرے یہان آنا یعنے آؤ۔ اور آج تم گھر مت جانا یعنے مت جاؤ۔ اور کبھی ماضی مطلق یا قریب کو ماضی بعید کی جگہ استعمال کرتے ہین۔ جیسا زید کو بہت سمجھایا۔ یعنے سمجھایا تھا۔ اور مین وہان گیا ہون۔ یعنے گیا تھا۔

اور کبھی ماضی کو باعتبار قریب الوقوع ہونیکے مستقبل کی جگہ بولتے ہین مثلاً کوئی نوکر سے پوچھے کھانا لایا۔ نوکر جواب مین کہے ہان صاحب لایا۔ یعنے نزدیک ہی کہ لاؤنگا۔

اور کبھی مضارع سے ماضی کے معنے حاصل ہوتے ہین جیسا باغ مین جاکر دیکھون تو وہان کچھ اور ہی گلکاریان ہورہی ہین۔ یعنے جاکر دیکھا تو۔ اور کبھی فعل حال ماضی بعید کی جاے بولا جاتا ہی جیسا کل باغ مین جاکر کیا دیکھتا ہون کہ طرح بطرح کے پھول کھل رہے ہین یعنے کیا دیکھا تھا

کبھی حال کو مستقبل کے عوض استعمال کرتے ہین جیسے مین صبح حیدرآباد جاتا ہون احکام و نصایح و اقوال وغیرہ جب انہون کے موجد یا مصنف کو حالت فاعلی مین لاکر بیان کئے جاتے ہین حال سا مستعمل ہوتے ہین جیسے خداتعالی جل شانہ قرآن شریف مین فرماتا ہی۔ سعدی علیہ الرحمہ گلستان مین لکھتے ہین۔ فلان مصنف یا مورخ ایسا بیان کرتا ہی۔

## تیسری فصل اسم کے بیان مین

اسم وہ ہی کہ معنی مستقل رکھے یعنے بغیر مدد دوسرے لفظ کے اپنا معنی بتلاوے اور کوئی زمانہ اُس مین نہ پایا جاوے جیسا کتاب اور گھوڑا وغیرہ۔ واضح ہو کہ باعتبار اشتقاق اور عدم اشتقاق کے اسم کے تین قسمین ہین جامد۔ مصدر۔ مشتق۔

جامد وہ اسم ہی کہ نام ہو کسی شخص یا چیز کا۔ اور وہ نہ خود کسی لفظ سے بنا ہو اور نہ اُس سے کوئی لفظ بنایا گیا ہو۔ مثلاً پتھر۔ جھاڑ۔ صندوق۔ میز۔ کرسی۔ قلم وغیرہ

مصدر وہ ہی جس سے فعل اور اسم مشتق نکلین۔ علامت مصدر کی آخر مین لفظ نا ہی جیسا لکھنا۔ پڑھنا۔ وغیرہ۔ اور مصدر کی دو قسمین ہین وضعی اور غیر وضعی

جامد

مصدر

**وضعی** وہ ہی جسکو کسی اہلِ ہند نے مصدر ہی کے لئے بنایا ہو جیسا لکھنا۔ پڑہنا۔ وغیرہ اور **غیر وضعی** اُسکو کہتے ہین کہ اور زبانون کے الفاظ مین خواہ فارسی ہون یا عربی غیرہ ہندی مصدر یا اُسکی علامت کو زیادہ کرکے مصدر بنا لئے ہون جیسا شور کرنا۔ خریدنا داغنا قبولنا وغیرہ کبھی اسم جامد یا صفتِ ہندی پر نا زائد کرکر بناتے ہین۔ اور تب علامت مصدر کے ماقبل ایک الف بھی زیادہ ہوتا ہے جیسے جوتیانا۔ گرمانا یہ تصرُّف اہلِ زبان کا ہے۔

مشتق

**مشتق** وہ اسم ہے جو مصدر سے بنایا جاوے جیسا لکھنا سے لکھنے والا۔ اور لکھا ہوا۔ اسم مشتق ہین۔ پس مشتق کی سات قسمین ہین اسمِ فاعل اسمِ مفعول حاصلِ مصدر اسمِ تفضیل اسمِ آلہ اسمِ ظرف اسمِ حالیہ

## اسمِ فاعل کا بیان

اسم فاعل

**اسمِ فاعل** وہ اسمِ مشتق ہے جو بقاعدہُ صرف مصدر سے بنے اور فاعل کی ذات کو بتلاوے جیسا مارنے والا۔ مرنے والا اور قاعدہ اسم فاعل بنانے کا یہ ہے کہ الف مصدر کو یائے مجہول سے بدل کر لفظ **والا** یا **ہارا** بڑہاوین تو صیغہ واحد مذکر کا بنجاوے گا جیسا کرنے والا۔ لکھنے ہارا اور جمع مذکر مین **والے** اور ہارے بیائے مجہول۔ اور مونث واحد مین **والی** اور **ہاری** بیائے معروف اور جمع مونث مین **والیان** یا **ہاریان** یا **والین** یا **ہارین** بولتے ہین اور کبھی مصدر کے اخیر کے الف کو گرا کر اور نون کو ساکن کرکے لفظ **ہار** بڑہا کر اسم فاعل بناتے ہین

ف — فاعل وہ اسم ہے جس ... فعل صادر ہووے جیسے آنا ... اور جینا اول مین فاعل ...

جیسا مرن ہار ہون ہار جان ہار مگر اردو مین لفظ ہارا اور ہار کو کم بولتے ہین۔ اور کبھی فعل یا اسم کے آخر ی۔ ا۔ اک۔ چی زیادہ کرنے سے اسم فاعل بنتا ہے جیسے

| علامت اسم فاعل | اسم فاعل | علامت اسم فاعل | اسم فاعل |
|---|---|---|---|
| ی | بھکاری۔ لالچی | اک | پیراک |
| ا | گویا۔ پیرا | چی | خزانچی۔ مشعلچی |

اور اسم فاعل فارسی بھی اردو مین مستعمل ہین۔ اُن کے اخیر مین الفاظ نقشۂ ذیل مین سے کوئی ایک لفظ ہوتا ہے جیسے نقشۂ ذیل سے واضح ہے۔

| علامت | اسم فاعل | علامت | اسم فاعل |
|---|---|---|---|
| نده | زنده۔ پرنده | مند | دولت مند۔ ہنر مند |
| امر | دست گیر۔ ملمع ساز | وند | دولت وند |
| گار | خدمت گار۔ پرہیزگار | ناک | خوف ناک |
| گر | زرگر | گین | غمگین |
| بان | دربان۔ فیلبان | ور | نام ور |
| وان | دروان | وار | تقصیروار |

## اسم مفعول کا بیان

اسم مفعول وہ اسم مشتق ہے جو بقاعدۂ صرف مصدر سے بنے اور مفعول کی ذات کو بتلاوے جیسے لکھا ہوا۔ یا لکھا۔ مارا ہوا یا مارا۔ اور اسم مفعول بنانے کا طریقہ

یہ ہے کہ ماضی مطلق کے اخیر مین لفظِ **ہوا** زیادہ کرین اور کبھی صرف فعل ماضی مطلق ہی فائدہ اسمِ مفعول کا دیتا ہے جیسا یہ تخت کس کا بنایا ہے۔ یعنے کس شخص کا بنایا ہوا ہی۔ اور اُسکے دونون الف دوسرے صیغون مین اسمِ فاعل کے آخر کے الف کے مانند بدلتے ہین۔ فارسی کے اسمِ مفعول جیسے کُشتہ۔ و فریفتہ وغیرہ بھی اُردو مین مستعمل ہین۔ **ف** اسمِ فاعل و اسمِ مفعول جمیع حالتون مین آسکتے ہین۔

## حاصل مصدر کا بیان

**حاصل مصدر** وہ اسم مشتق ہے جو کیفیت معنیٔ مصدر کی تبلاوے اور علامت مصدر کی اُس مین نہووے۔ یعنے کرنے والا جو کام کرتا ہے تو وہ اثر جو اُس کام مین ہے اُسکو حاصل مصدر کہتے ہین جیسے لُوٹنا سے لُوٹ۔ دوڑنا سے دوڑ۔ اکثر امرِ واحدِ حاضر حاصلِ مصدر ہوا کرتا ہے۔ اور کبھی امرِ واحدِ حاضر کے آخر حرف **ت** یا **تی** یا **وٹ** یا **ہٹ** یا **ن** یا **ی** یا **ئی** یا **ا** یا **وا** بڑھانے سے بنتا ہے جیسے بچت۔ بھرتی۔ بناوٹ۔ گھبراہٹ۔ چلن۔ ہنسی۔ کھلائی۔ جھگڑا۔ پھیلاوا۔ اور کبھی ماضیٔ مطلق کے آخر **ن** یا **و** یا **وٹ** یا **س** یا **پ** لانے سے حاصلِ مصدر بنتا ہے جیسے لگان۔ اڑان۔ لگاؤ۔ سجاوٹ۔ بناوٹ۔ پیاس۔ بکواس ملاپ۔ **ف** مصدر مین حدوث کے معنے پائے جاتے ہین اور حاصلِ مصدر مین کیفیتِ معنیٔ مصدری جسمین دوام و استمرار ہے بلا علامتِ مصدر پائی جاتی ہے۔

## اسم تفضیل کا بیان

**اسم تفضیل** وہ ہی جسکے موصوف کو اوروں پر فضیلت اور بڑائی ہووے جیسا زید بہت یا زیادہ جاننے والا ہے۔ اُسکے بنانے کا طور یہ ہے کہ صیغۂ اسم فاعل یا اسم صفت پر لفظ زیادہ یا بہت یا جو لفظ کہ اُس معنے مین ہو زیادہ کرتے ہین جیسا مثال مین گذرا اور متاخرین نے صفت کے تین درجے کئے ہین۔ ایک **نفسی** کہ خود جسمین معنی وصفی پائی جاوے جیسا اچھا اور بُرا۔ دوسرا **تفضیل بعض** کہ جسمین زیادتی پائی جاوے بعض پر اور علامت اُسکی فارسی مین تر اور اردو مین بہت یا سے وغیرہ ہی جیسا بہت اچھا یہ کتاب اُس سے اچھی ہے۔ بدتر۔ تیسرا **تفضیل کُل** کہ جس مین بہت سی زیادتی پائی جاوے۔ اور علامت اُسکی اُردو مین بہت اور سب سے یا بہت ہی وغیرہ ہے اور فارسی مین لفظ ترین ہے پس تفضیل بعض اور تفضیل کل اسم تفضیل مین داخل ہین اور تفضیل نفسی ہر اسم صفت مین پائی جاتی ہی۔ جاننا چاہئے کہ اگر صفت کے آخر الف ہو تو وہ جمع مذکر مین (ے) مجہول سے بدلتا ہے جیسا ایک اچھا مرد اور دو اچھے مرد۔ اور مونث کے صیغون مین (ی) معروف سے جیسی اچھی عورت اور اچھی عورتین۔

**فائدہ** اکثر اسماے تفضیل عربی ہندی مین استعمال کئے جاتے ہین۔ اور صیغہ اسم تفضیل کا عربی مین ہمیشہ اَفعَل کے وزن پر آتا ہی جیسا اَفضَل۔ اَحسَن۔ اَعلَم۔ اَکبَر۔ اَشرَف۔ اَعظَم۔ وغیرہ۔

## اسم آلہ کا بیان

**اسم آلہ** وہ اسم مشتق ہے جس مین معنے ہتیار یا اوزار کے پائے جائین جیسی کترنی۔ وغیرہ۔ اور اُسکے بنانے کا طریقہ یہ ہی کہ بعض حروف کو امر واحد کے آخر مین زیادہ کرتے

ہین جیسا اس جدولِ ماتحت مین مرقوم ہے۔

| علامت اسم آلہ | اصل یعنے امر | اسم آلہ | علامت اسم آلہ | اصل | اسم آلہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ن | بیل | بیلن | نا | رم | رمنا |
| نی | کتر | کترنی | و | جھاڑ | جھاڑو |

اور چند حروف اسم کے آخر مین زیادہ ہونے سے اسم آلہ ہو جاتا ہے جیسا۔

| علامت اسم آلہ | اصل یعنے اسم | اسم آلہ | علامت اسم آلہ | اصل یعنے اسم | اسم آلہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ال | گھڑی | گھڑیال | انہ | دست | دستانہ |
| ک | عین | عینک | ہ | دست | دستہ |

اور کبھی خود مصدر اسم آلہ کے معنے مین آتا ہے جیسا بیلنا بمعنی بیلن کے ہے۔ اور کبھی صیغۂ امر فارسی جب کسی اسم سے ملتا ہے تو اسم آلہ کا فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ مثلاً بادکش۔ جاروب اور رومال۔ اور عربی کے اسم آلہ کی علامت یہ ہے کہ اُسکے شروع مین مکسور میم ہوتا ہے جیسا مسطر اور مفتاح (کنجی)۔ مقراض (کترنی)۔ مصقلہ (صیقل کرنے کا اوزار) وغیرہ

## اسم ظرف کا بیان

اسم ظرف وہ اسم مشتق ہے کہ جسکے معنے جگہ یا وقت کے ہون۔ اُردو مین کوئی اُس کا خاص طور نہین۔ کبھی تو علامتِ مصدر کی جگہ ک تازی لگانے سے بنتا ہی جیسا بیٹھک۔ اور کبھی خود مصدر بھی اس معنے مین مستعمل ہے۔ جیسا جھرنا پانی جھرنے کی جگہ۔ اور رمنا چراگاہ اور سیرگاہ کو بھی کہتے ہین۔ اور کبھی اسم کے آخر یہ چند الفاظ جو جدول

مین داخل هین زیاده کرتے هین۔

| علامت ظرف | اصل | اسم ظرف | علامت ظرف | اصل | اسم ظرف |
|---|---|---|---|---|---|
| استھان | دیو | دیو استھان | واڑی | پھول | پھولواڑی |
| شالہ | دھرم | دھرم شالہ | الہ | شو | شوالہ |
| ال | سسرا | سسرال | انہ | سر | سرانہ |
| پور | غازی | غازی پور | نگر | کشن | کشن نگر |
| سال | ٹکہ | ٹکسال | یال | نانا | ننھیال |

اور کبھی فارسی مین اسم کے آخر چند الفاظ ملانے سے اسم ظرف هوتا هے جیسا کہ

| علامت ظرف | اصل | اسم ظرف | علامت ظرف | اصل | اسم ظرف |
|---|---|---|---|---|---|
| خانہ | کتب | کتب خانہ | آباد | حیدر | حیدرآباد |
| دان | سرمہ | سرمہ دان | گاہ | آرام | آرام گاہ |
| ستان | گل | گلستان | زار | لالہ | لالہ زار |
| شن | گل | گلشن | سار | کوہ | کوہسار |

اور عربی مین میم مفتوح اوّل مین رہتا ہی جیسے مکتب۔ مدرسہ۔ مسجد وغیرہ

## اسم حالیہ کا بیان

اسم حالیہ وہ اسم مشتق ہے کہ بیان کرے کیفیت اور حالت فاعل یا مفعول کی اکثر صیغہ ماضی تمنائی کا اسم حالیہ هوتا هے جیسا زید مسکراتا جاتا تھا۔ لفظ مسکراتا

حال فاعل کا یعنے زید کا بیان کرتا ہے۔ اور کویلے کو جلتا دیکھا۔ یہان لفظ جلتا حالت مفعول کی یعنے کویلے کی بیان کرتا ہے۔ اور کبھی ماضیٔ تمنائی کے آخر لفظ ہوا بھی زیادہ کرتے ہین جیسا زید مسکراتا ہوا جاتا تھا۔ اور اسم حالیہ کا الف جمع و مونث مین ماضی تمنائی کے سریکا بدلتا ہے۔ فارسی کے اسم حالیہ بھی اردو مین مستعمل ہین جو امر واحد حاضر یا صفت پر الف و نون زائد کرنے سے ہوتے ہین جیسے خندان اور شادان۔

## تقسیم اسم جامد کی

جانا چاہئے کہ باعتبار تعین اور عدم تعین کے جامد کی دو قسمین ہین۔ نکرہ اور معرفہ

**نکرہ** وہ اسم ہے کہ غیر معین چیز پر دلالت کرے یعنے ایک جنس کے تمام افراد پر صادق آوے جیسا مرد جو ہر ایک مرد کو کہہ سکتے ہین۔ اسیطرح آدمی گھوڑا اونٹ وغیرہ اور نکرہ کو اسم جنس اور اسم عام اور اسم کلی بھی بولتے ہین۔

**معرفہ** وہ ہے جس سے کوئی شخص یا چیز معین سمجھی جاوے جو ایک جنس کے خاص افراد پر بولا جاتا ہے مثلاً زید۔ مدراس۔ معرفہ کو اسم خاص اور جزئی حقیقی بھی کہتے ہین۔

## تقسیم معرفہ

معرفہ کی چھ قسمین ہین۔ علم۔ ضمیر۔ اسم اشارہ۔ اسم موصول اور مضاف ان چارون کی طرف اور منادیٰ۔

## قسم اول علم

**علم** وہ ہی کہ خاص آدمی یا کسی خاص جانور یا چیز کا نام ہووے مثلاً زید ایک شخص کا نام ہے جو سوائے اُسکی ذات کے اور کسی پر بولا نہین جاتا اور ایسا ہی عبداللہ۔ جمنا مدراس۔ حیدرآباد وغیرہ۔ کُنیت۔ عُرف۔ خِطاب۔ لقب۔ تخلص۔ یہ بھی داخل علم ہین۔

**کُنیت** وہ ہے جو کسی رشتے سے باپ یا بیٹا یا بھائی وغیرہ کہکر پکارا جاوے جیسا احمد کا باپ ابو محمد **ف** اس کا استعمال اکثر عرب مین ہے۔

**عُرف** جو لڑکپن مین بسبب محبت یا اور کسی وجہ کے ایک اور نام معزز یا محقر اصلی نام کے سوائے رکھا جاوے اور وہ مشہور بھی ہو جاوے جیسا احمد کسی کا نام ہے اُسکو نواب کہتے ہین۔ اور اسیطرح اسم مختر مثلاً چوہا۔ چوہیا۔ گرگٹ چھپکلیا۔ کوڑا۔ گھر و گھانسی۔ گھوڑا۔ وغیرہ عُرف مین شمار کئے جاتے ہین۔ اور بعض اوقات اصلی نام کو کم کرکے بطور عرف بولتے ہین جیسا شمس الدین کو شمسو کہا کرتے ہین۔

**خِطاب** وہ نام ہے کہ اُسمین کچھ معنیٔ وصفی پائی جاوے۔ اور کوئی سرکار سے وہ نام دیا جاوے جیسا شجاع الدولہ۔ خانخانان وغیرہ۔

**لقب** وہ ہے کہ نامون کے اوّل یا اخر تعظیم کے واسطے بعض الفاظ باعتبار قوم یا پیشہ وغیرہ کے زیادہ کرتے ہین۔ جیسا راجپوتون کے نام مین سنگھ مثلاً دھیان سنگھ اور لچھمن سنگھ۔ اور کائتھون کے نام پر رائے مثل رائے جوگل کشور۔ اور ساہوکارون مہاجنون کے نام پر ساہ یا سیٹھ جیسے سیٹھ لکھی چند اور ساہ بہاری لال۔ اور ہندوؤن مین راجپوتون کے نام پر لفظ ٹھاکر اور کنور کا جیسے ٹھاکر دھیان سنگھ اور کنور لچھمن سنگھ

اور برہمنون کے نام کے ساتھ پانڈے اور تیوارے چوبے دوبے یا مصر یا پنڈت جیسے بہاری لال چوبے۔ موہن لال دوبے۔ مصر موہن لال۔ ٹیکا رام پانڈے۔ جوگل کشور تیوارے پنڈت ہیرالال۔ یا نندے مکند رام اور مسلمانون کے پٹھانون کے نام کے اخیر خان جیسا شیر خان اور مغلون کے نام کے ساتھ لفظ میرزا اور بیگ جیسا میرزا احمد بیگ اور سیدون کے نام کے ساتھ سید یا میر جیسا سید علی۔ میر مظہر علی اور شیخون کے نام کے ساتھ شیخ جیسا شیخ عبد اللہ۔ اور مسلمان فقیرون کے نام کے ساتھ صوفی اور شاہ جیسے احسان الدین صوفی۔ اور عبد اللہ شاہ اور ہنود وفقیرون کے ساتھ لفظ گرو اور مُنی اور بھگت لگاتے ہین جیسا لعل گرو۔ دیا رام مُنی اور رام دیال بھگت **تخلص** وہ ہے جو شاعر ایک مختصر نام اپنا مقرر کر کے شعر مین لکھتے ہین جیسا سعدی۔ جامی۔ حافظ۔ نظامی۔

## قسم دوم ضمیر

**ضمیر** وہ ہے جو بجاے اسم متکلم و مخاطب یا غائب کے جس کا ذکر پہلے ہو چکا ہو اختصار اور دفع تکرار کے لئے آوے جیسا زید آیا۔ اور اُس نے اپنا سبق پڑھا۔ پس لفظ اُس نے جو ضمیر واحد غائب کی ہے واسطے اختصار اور دفع تکرار کے بجاے زید کے جسکا ذکر آگے ہو گیا۔ آیا۔ اگر یون ہی کہتے کہ زید آیا اور زید نے زید کا سبق پڑھا۔ تو جملہ بے محاورہ ہو جاتا اُردو ضمائر مین مذکر اور مونث اور جاندار اور بیجان کے لئے کچھ فرق نہین جس کی طرف ضمیر پھرتی ہے اُس کو **مرجع** بولتے ہین ضمیر کل چھہ ہین

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مین | ہم | تو | تم | وہ | وے |
| ضمیر واحد متکلم | ضمیر جمع متکلم | ضمیر واحد مخاطب | ضمیر جمع مخاطب | ضمیر واحد غائب | ضمیر جمع غائب |

پھر ضمیر کی تین حالتین ہین۔ ضمیر فاعل۔ ضمیر مفعول۔ ضمیر مضاف الیہ

**ضمیر فاعل** وہ ضمیر ہے جو بجاے فاعل آوے۔ چنانچہ

| ضمیر فاعل | واحد | جمع |
|---|---|---|
| متکلم | مین آیا | ہم آئے |
| مخاطب | تو آیا | تم آئے |
| غائب | وہ آیا | وے آئے |

بعض وقت ضمیر فاعل پوشیدہ رہتی ہے جیسا لکھ یعنے تو لکھ۔ مت کر یعنے تو مت کر

**ضمیر مفعول** وہ ضمیر ہے جو بجائے مفعول آوے۔ اسکے بنانے کا طریق یہ ہے کہ ضمیر فاعل کے آخر مین مفعول کی علامتین یعنے کو یا کے تئین یا یائے مجہول یا ین زیادہ کرین

| ضمیر مفعول | واحد | جمع |
|---|---|---|
| متکلم | مجھکو یا مجھے دیا | ہم کو یا ہمین دیا |
| مخاطب | تجھکو یا تجھے دیا | تم کو یا تمھین دیا |
| غائب | اُس کو یا اُسے دیا | اُنکو یا انھین دیا |

## ضمیر مضاف الیہ

**ضمیر مضاف الیہ** وہ ضمیر وہ ہے جو بجائے مضاف الیہ واقع ہوے یعنے جس کی طرف کسی چیز کو منسوب کرین۔ اور ضمیر فاعل کے آخر لفظ کا یا کے یا کی زیادہ کرنے سے ضمیر مضاف الیہ بن جاتی ہے۔ مضاف واحد مذکر کی علامت کا ہے۔ اور جمع مذکر

شا در ہتا فریاد ؎ آسی قسم سے ہے ۔ آمانت **شعر** اُس کے سلک دُر دندان سے جو آنکھ اپنی لڑی ؎
جب لڑی آنکھ تو اک فکر طبیعت کو پڑی ؎ جب پڑی فکر تو ثابت ہوئی موتی کی لڑی ؎ کیسی موتی کی لڑی
اُس میں شرارت ہے بڑی ؎ ہے شرارت جو بڑی اُن میں تو سیارے ہیں ؎ ہیں جو سیارے تو آنکھوں کے مرے تارے ہیں

**لزوم مالا یلزم** وہ کہ منشی یا شاعر کسی چیز کو اپنے پر لازم کر لیوے حالانکہ لزوم اُس کا ضروری نہو مثلاً سجع کے آخر میں کوئی حرف لازم کر لیوے اگر نہو تو بھی کچھ مضایقہ نہیں جیسے قاف رقم اور بقم میں کیونکہ مقابلے میں رقم کے علم بھی درست ہے ۔ اسی طرح ہے التزام کسی حرف کا حرف روی کے آگے انشا **شعر** ایکے یہ سردی پڑی ہر ایک تارا جم گیا ؎ کائیہ چرخ سارے کا سارا جم گیا ؎ پوری غزل میں شاعر لازم کر لیا کہ آگے الف روی کے الف ورالاوے اگرچہ یہ ضرور نہ تھا کیونکہ قافیہ تارا کا پیدا بھی ہوسکتا ہے ۔ اور اسی قبیل سے ہے ۔

**قطع الحروف** یعنی حذف کرنا کسی حرف کا حروف تہجی سے نظم میں ہو یا نثر میں ۔ اور منقوط وغیر منقوط و رقطا ۔ وخیفا ۔ ومقطع ۔ وموصل بھی اسی کی قسم میں ہیں ۔

**منقوط** وہ کہ تمام حروف کلام کے نقطہ دار ہوں جیسے شعر فارسی **شعر** بخشش فیض بینی زین جشش ؎
جنبش غیظ بینی زین جشن ؎

**غیر منقوط** وہ کہ کلام میں سب حروف مہملہ ہوں ۔ انشاء اللہ خان کا ایک دیوان تمام اسی صنعت میں ہے چنانچہ یہ شعر اول اُس کا ہے **شعر** اور کس کا آسرا ہو سرگروہ اُس کا ؎ آسرا اللہ اور آل رسول اللہ کا

**رقطا** وہ کہ ہر کلمے میں ایک حرف نقطہ دار اور ایک بے نقطہ بترتیب ہو ۔

**خیفا** وہ کہ کلام میں ایک کلمے کے حروف منقوط اور ایک کے غیر منقوط بترتیب ہوں چنانچہ اس

شعر کا پہلا مصرع رقطا اور دوسرا مصرع صنعت خیفا میں ہے۔ انشا شعر شہ بلند نسب

اب مجھے سبھی دیوے ۔ جبین لامع زینت حصول جشن مرام ۔

مقطع وہ کہ تمام حروف کلام کے کتابت میں جدا جدا لکھے جاویں۔ عاجز بدایونی شعر آرے

دے وہ دولے درد دوام ۔ دور درد آئے رات دن آرام ۔

موصل وہ کہ سب الفاظ کلام کے ملا کر لکھے جائیں۔ عاجز شعر کبھی کبھی سنی تم نے حیف جی کی خبر

بنیگی کیسی ستم کیش بے کہے ہم پر ۔ کبھیکبھیسنیتمنےحیفجیکیخبر ۔ بنیگیکیسیستمکیشبےکہےہمپر ۔

واسع الشفتین جس کے پڑھنے میں لب سے لب نہ ملے۔ نظیر کی ایک تمام غزل اسی زمین میں ہے

پہلا شعر اس کا یہ ہے شعر آیا نہیں جو کر کے اقرار ہنستے ہنستے ۔ جل دے گیا ہے شاید عیار ہنستے ہنستے ۔

وصل الشفتین جس کے پڑھنے میں لب سے لب ہر کلمے میں ملے جیسے مثال فارسی ع بے بوی مو مہ ما موم ۔

تحت النقاط کہ سب حروف کے نقطے نیچے رہیں۔ اعجاز شعر صدمے ہمارا ہی سہے

صد مرحبا ۔ ای دل رنگین میرے واسطے ۔

فوق النقاط کہ سب حروف کے نقطے اوپر رہیں۔ جیسے اعجاز شعر اس قدر کم ہمت

اتو دل تو نہ تھا ۔ عشق آفت نہ کا گر تا گلا ۔

سجع نثر میں ایسا ہے جیسا قافیہ نظم میں لیکن سجع نظم میں بھی واقع ہوتا ہے اور سجع تین قسم ہے

مطرف۔ متوازی۔ موازنہ۔ سجع مطرف وہ ہے کہ فقرہ نثر یا نظم کے کلمہ آخر کے وزن ان میں مختلف

اور روی میں متفق ہوں جیسے وہ یار برا بد اطوار ہے۔ اور نظم میں جیسے ... شعر ... ہے تازہ

کار و تازہ خیال ۔ ہر جگہ اس کی اک نئی ہے چال اور سجع متوازی وہ ہے کہ دو فقرے کے

کلمات آخر وزن اور روی دونوں متفق ہوں جیسے میں تجھ پر جان دیتا اور اپنے سر پر بلا لیتا ہوں اور نظم میں جیسے میر حسن شعر کروں پہلے توحید یزدان رقم ؛ جھکا جس کے سجدے کو اول قلم ؛ اگر جمیع الفاظ نثر یا نظم میں مقابل اور متحد الوزن والقوافی لائیں اس کو ترصیع کہتے ہیں جیسے نثر تیری تعریف تحریر سے بیرون ہے اور تیری توصیف تقریر سے افزون ہے۔ اور نظم غالب شعر تیری دانش مری اصلاح مفاسد کی رہین ؛ تیری بخشش مرے انجاح مقاصد کی کفیل ؛ لفظ آخر بسبب رعایت قافیہ اصل قصیدہ مقفیٰ نہیں اور سجع موازنہ وہ ہے کہ کلمات آخر دو فقرے نثر کے متحد الوزن ہوں مگر روی مختلف جیسے ہمارا یار بڑا جمیل ہے اور زمانے میں بے نظیر ہے۔ اور کبھی ایسا سجع موازنہ ہوتا ہے کہ سب الفاظ نثر یا نظم میں متحد الوزن اور مختلف الروی مقابل واقع ہوتے ہیں اور یہ بمنزلہ ترصیع ہے جیسا قامت موزون رو بروے سرو روان ناچیز ہے۔ اور کاکل پیچان کے سامنے مشک ختن بے قدر ہے اور مثال نظم غالب

شعر اے شہنشاہ فلک منظر بے مثل و نظیر ؛ اے جہاندار کرم شیوہ و بے شبہ و عدیل ؛

ذوالقافیتین یا ذوالقوافی جس میں دو قافیے ہوں یا زیادہ لااعلم شعر غیر کے آنے میں گھر سے ہے نقصان ترا ؛ میں ترے واسطے کہتا ہوں کہا مان مرا ؛ اور اگر دو قافیے کے درمیان ردیف ہو اس کو ذوالقافیتین مع الحاجب کہتے ہیں میر شعر کہیں آنکھوں سے خون ہو کے بہا ؛ کہیں دل میں جنون ہو کے رہا

متلون یا ذوالبحرین اس نظم کو کہتے ہیں جو دو یا زیادہ بحروں میں پڑھا جاوے جیسے شرر بدایونی شعر ضعف سے پاؤں پہ سر آیا ہے آہ ؛ ہو گئے نالوں سے ہم اپنے تباہ ؛

یہ بیت بلکہ پوری اس کی غزل چار بحروں میں پڑھی جاتی ہے۔ اول بحر رمل مسدس فاعلاتن فاعلاتن فاعلات ؛ دوم رمل مسدس مخبون فاعلاتن فعلاتن فعلات ۔ سوم خفیف مخبون مقصور مشعث

فاعلاتن مفاعلن فعلان۔ چہارم سریع مطوی موقوف مفتعلن مفتعلن فاعلات متلون کی ایک قسم ہے محذوف و منقوص

محذوف

**محذوف** وہ شعر ہے کہ جس کا لفظ اول ہر مصرع کا دور کردیا جاے تو کسی دوسرے بحر میں ہوجاوے لا اعلم **شعر** مجھکو سوا نکرای آفتِ جاں بہرِ خدا ॥ بندہ تیرا ہوں میں کر رحم میاں بہرِ خدا ॥ اس میں کیا فائدہ مجھکو جو کیا تو نے قتل ॥ کچھ بھی انصاف کرای سرو رواں بہرِ خدا ॥ لفظ مجھکو و بندہ و اس میں و کچھ بھی ہر چہار مصرع سے دور کیجے تو بحر دوم ہوجاتی ہے اور معنی قائم

منقوص

**منقوص** لا اعلم **شعر** بے رحم جلا نہ جی کو میرے چپ رہ ॥ معلوم ہیں مجھکو مکر تیرے چپ رہ ॥ کس واسطے اس قدر تو بولے بس بس ॥ تو آوے گا ہاے میر تیرے چپ رہ ॥ لفظ چپ رہ تین مصرع سے اور مصرع سوم لفظ بس بس دور کرنے سے وزن دیگر ہوتا ہے اور معنی قائم۔

ترافق تواقع

**ترافق** جس کو **توافق** بھی کہتے ہیں چار مصرع اس طرح کے کہنا کہ جس مصرع کو چاہیں اول قرار دیں اور علی ہذا القیاس دوم سوم چہارم لا اعلم **شعر** مفتون ہوں میں اس شرم و حیا کا دل سے ॥ عاشق ہوں میں اس ناز و ادا کا دل سے ॥ شیدا ہوں میں اس زلفِ دوتا کا دل سے ॥ کشتہ ہوں میں اس طرزِ جفا کا دل سے ॥

نظم النثر

**نظم النثر** صنعت ایجاد امیر خسرو دہلوی ہے اور وہ یہ ہے کہ ایسے اشعار کہے جاویں کہ نثر بھی پڑھے جاویں لیکن حالتِ نثر میں بندش اور نشست الفاظ کا درست ہونا اور صفاے کلام ضرور ہے کیونکہ بلا لحاظ اس قید کے ہر نظم کو نثر پڑھ سکتے ہیں **نظم** اجی صاحب سنو تو تم نے کل کیا کہا تھا اور آج کس لئے تن گئے اپنے کلام سے صاحب ॥ ایسی الفت بھی کچھ نہیں واجب ॥ ہم تو سر دینے تک بھی

حاضر تھے ؛ پر تمھارے تو دیکھے ڈھنگ نئے ؛ واہ جی واہ آپکے قربان ؛ ہو جئے کیا ہی نیچھنے اور
ناداں ؛ بن گئے ہو خدا سے ٹک تو ڈرو ؛ یاد تو کیجے قرار دن کو ؛

**مُعرب** یعنی اگر التزام فتحے کا کیا جائے تو کسرہ و ضمہ نہ آئے اور اگر التزام کسرے کا ہو تو فتحہ او ضمہ نہ آئے اور در حالتِ التزام ضمہ کسرہ او فتحہ نہ واقع ہو مثال فتحہ لمولفہ **شعر** کل کا وعدہ کر گیا ہے کل صنم ؛ گر نہ آیا آج تو بس ہے غضب ؛ مثال ضمہ از ہوشیار **شعر** صلصل و سنبل و گل و بلبل ؛ مجھکو جو ہوں حصول ضرب ہو یا لفظ یار میں فتحہ لسببِ التزام قافئے قصیدے کے ہے -

**جامع الحروف** وہ کہ جس میں سب حروفِ تہجی موجود ہوں **شعر** این جفاہا الغیاث ای کافر رسا لقب ؛ لذتِ صد حظ مریض عشقِ تو بر دار حطب ؛ اور اسی قسم سے ہے یہ قطعہ کہ ایک ایک جملہ حروف متشابہ میں سے بہ ترتیب او مقطع واقع ہوئے ہیں **قطعہ** جواب علاج ہو کچھ درد یاس کا ای کاش ؛ تو ہوئے حرص نشاط او سماع دف کا ذوق ؛ ہلاک ہوں کہ دل خام کار ناداں کو ؛ فغاں و آہ یہ لائے ہیں ہاے غم کے شوق ؛

**توشیح** وہ ہے کہ اگر ہر فقرہ یا ہر مصرعِ غزل یا رباعی یا مثنوی کے حرفِ اول کو جمع کریں تو کسی کا نام یا فقرہ یا مصرعہ یا بیت یا جو کچھ مقصود متکلم کا ہو حاصل آوے جیسے چھوٹے لعل کا نام اِس سے نکلتا ہے **شعر** چشم نے تیری مجھے لوٹ لیا ای دلدار ؛ ہے بُرا حال مرا دیکھ ادھر کو ای یار ؛ وعدہ وصل تو کسی روز تو پورا کردے ؛ ٹالے بالے میں گذاریگا کہاں تک ہر بار ؛ یا خدا کونسا جادو کیا مجھہ پر اُس نے ؛ لے گیا چھین کے مجھ سے خرد و صبر و قرار ؛ عشق میں تیرے ہوا ستمگر کا یہ حال زبوں ؛ لبِ شیریں سے نہ پوچھا کبھی حالِ دلِ زار ؛

جاننا چاہئے کہ کل بحریں بقول متاخرین انیس ہیں چنانچہ اُن کے نام اس قطعہ میں جمع ہیں قطعہ

رجز خفیف و رمل منسرح دگر مجتث
بسیط و وافر و کامل ہزج طویل و مدید
مشاکل و متقارب سریع و مقتضب است
مضارع و متدارک قریب نیز جدید

تمامی بحر اور وزن اصلی اُن کے تحت میں مفصل بیان کئے جاتے ہیں پس ان میں سے سات بحریں مفرد ہیں یعنے تکرار ایک رکن سے حاصل ہوتے ہیں اور بارہ بحریں مرکب ہیں یعنی تکرار دو رکن سے حاصل ہوتے ہیں۔

## بحروں کے نام اور ان کے اصلی وزن

| | | | |
|---|---|---|---|
| طویل | فعولن مفاعیلن فعولن مفاعیلن | سریع | مستفعلن مستفعلن مفعولات |
| مدید | فاعلاتن فاعلن فاعلاتن فاعلن | خفیف | فاعلاتن مستفعلن فاعلاتن |
| بسیط | مستفعلن فاعلن مستفعلن فاعلن | مجتث | مستفعلن فاعلاتن مستفعلن فاعلات |
| کامل | متفاعلن متفاعلن متفاعلن | مقتضب | مفعولات مستفعلن مفعولات مستفعلن |
| وافر | مفاعلتن مفاعلتن مفاعلتن | متقارب | فعولن فعولن فعولن فعولن |
| رمل | فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن | متدارک | فاعلن فاعلن فاعلن فاعلن |
| ہزج | مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلن | قریب | مفاعیلن مفاعیلن فاعلاتن |
| رجز | مستفعلن مستفعلن مستفعلن | جدید | فاعلاتن فاعلاتن مستفعلن |
| منسرح | مستفعلن مفعولات مستفعلن مفعولات | مشاکل | فاعلاتن مفاعیلن مفاعیلن |
| مضارع | مفاعیلن فاعلاتن مفاعیلن فاعلات | | |

ف سُئے وزن جو بیان کئے گئے ہیں ایک مصرع کے ہیں اور جس بیت میں آٹھ رکن ہوتے ہیں اُس کو مثمن اور جس میں چھ ہوں اس کو مسدس کہتے ہیں اور یہی دو شعراء عجم استعمال کرتے ہیں اور بیت کے دو حصے ہوتے ہیں ہر حصے کو مصرع کہتے ہیں اور مصرع اول کے پہلے رکن کو صدر اور مصرع اول کے اخیر رکن کو عروض اور دوسرے مصرع کے پہلے رکن کو ابتدا و مطلع اور دوسرے مصرع کے اخیر رکن کو ضرب و عجز کہتے ہیں۔ اور دونوں مصرعوں کے بیچ کے رکنوں کو حشو کہتے ہیں اور جس بحر کے ارکان میں تغیر نہ ہو اُس کو سالم کہتے ہیں اور جس کے ارکان میں تغیر ہو اس کو مزاحف کہتے ہیں۔ اور اس تغیر کو زحاف نام رکھتے ہیں۔

## دوسری فصل زحافات کے بیان میں

زحافات

واضح ہو وے کہ زحف کا معنی لغت میں اصل سے دور پڑنا جیسا تیر نشانہ سے دور گرنا اور اصطلاح میں اُن تغیرات کو کہتے ہیں جو ارکان میں ہوتے ہیں۔ اور بحر اُن تغیرات سے صورت اور لیتی ہے گویا اپنی اصل سے دور پڑی۔ وہ تغیرات تین قسم پر ہیں۔ اول کم کرنا اصل حروف سے۔ دوسری بڑھانا اُس پر تیسری ساکن کرنا حرف متحرک کا۔ اور تغیرات کئی قسم کے ہوتے ہیں چنانچہ تسبیغ تمام کرنا اور زیادہ کرنا الف کا بیچ سبب خفیف کے کہ آخر رکن میں ہو جیسے مفاعیلن سے مفاعیلان اور فاعلاتن سے فاعلاتان لیکن اس کو فاعلیان سے جو مستعمل لفظ ہے بدلتے ہیں اور فعولن سے فعولان ف قاعدہ عروضیوں کا ہے کہ جو کوئی رکن بسبب زحاف کے غیر مانوس ہو اُس کو ساتھ لفظِ مانوس و مستعمل کے کہ اُسی وزن پر ہو نقل کرتے ہیں۔

تسبیغ

قبض

قبض پکڑنا اور گرانا پانچویں حرف ساکن کا جیسے مفاعیلن سے مفاعلن اور فعولن سے فعول

مبادلة الراسین

**مبادلة الراسین** وہ کہ دو لفظ میں پہلا حرف بدل جاوے **شعر** اگر حق نے بخشی ہے عقلِ نجیب ؛ تو سُن مجھ سے یہہ ایک نقلِ عجیب ؛

براعة الاستہلال

**براعة الاستہلال** اول قصیدہ یا مثنوی یا کتاب وغیرہ میں ایسے الفاظ لانا کہ جس سے معلوم ہو جاوے کہ یہہ قصیدہ یا مثنوی یا کتاب وغیرہ فلانے مضمون یا احوال میں ہے جیسے تسنیم **شعر** پایا جو سفید چشمِ صفحا ؛ یوں میلِ قلم نے سرمہ کھینچا ؛

تضمن المزدوج

**تضمن المزدوج** وہ کہ کلام میں دو لفظ مُسجع لایا جاوے ـ تسنیم **شعر** وان پھانس چبھی ہے اُس کے غم کی ؛ یاں سانس نہیں ہے ایک دم کی ؛

اظہار مضمر

**اظہار مضمر** جیسے ع ہے لب دوست مخزن شکر **رباعی** ا عاشق سا مہر وار راز دل ار ۲ سو طرح کا زیور اور خال رخسار ۳ سب آؤ کرو غور نشان دو صبا ؛ ۴ مشتاق کا غم جان کر آخر کار اگر کوئی شخص ایک حرف مصرع بالا سے لے لے پس اُس سے پوچھے کہ رباعی کے کون کون مصرع میں وہ حرف واقع ہے جن میں بتلاوے اُنکے ہندسے جمع کرکے مصرع مذکور سے مطابق اُس کے شمار کرے وہی حرف ہوگا۔

معما

**معما** وہ کلام ہے کہ جس سے کوئی نام مرد کا بموجب اصول و قواعد معما کے نکلے جیسے اسم مہتاب رائے از حکیم مومن خان مومن **شعر** بنے کیونکر سبھی ہے کار اولٹا ؛ ہم اولٹے بات اولٹی یار اولٹا ؛ بعمل قلب نام مہتاب رائے مصرع دوم سے حاصل ہوتا ہے اگرچہ معما داخل علم بدیع ہے مگر بسکہ اُس کے شعب اور فروع بہت ہیں لہٰذا اسے ایک فن گنا جاتا ہے ۔

لغز

**لغز** وہ کلام ہے کہ جس سے باعتبار علامات اور خواص او صفات کے کوئی چیز معلوم کیجاوے

چیستان

اور اُس کو فارسی میں چیستان کہتے ہیں مثال فارسی ترازو شعر کی ایسی عجب دیدم کہ شش پا و دو دُم دارد عجائب ترازین بشنو میان پشت دُم دارد ؛ چیستان باسم کرسی از سید وارث علی سیفی تخلص شعر

چیست آن چیزی کہ ہست اندر مکان ؛ چار پا دارد ولی نبود روان ؛ گاہ بالای فلک گہ بر زمیں ؛ آیتی باشد ز رب العلمین ؛ ہست زیبا در عمارات بلند ؛ بہر حسن خط ہم آمد دلپسند ؛ گرچہ در آغوش انسان را کشد ؛ میشود منسوب خاکش بنجرد ؛ از سلوک و فقر میباید اساس ؛ تا کہ باشد از پی سیفی لباس ؛

مشجر

مشجر وہ کلام کہ بصورت شجر لکھ کر پڑھتے ہیں آسکے مثال درخت تاڑ

درخت شمشاد






مدور

مدور وہ ہے کہ ارکان شعر کو دائرے میں لکھیں جس جگہ سے
چاہیں شروع کریں وزن اور معنی قائم رہے مثال مدور مصرع



مثلث

مثلث وہ ہے کہ رباعی کے تین مصرع کہے اور انہیں مصرعوں
کے بعض الفاظ سے مصرعہ چہارم بن جاوے رباعی تجھ سا نہیں پیارا کوئی ای رشک قمر
محبوب کوئی نہوگا تجھ سے بہتر ای دلبر نازنین تجھے کہتے ہیں سب تجھ سا نہیں محبوب کوئی ای دلبر

مربع

مربع وہ صنعت ہے کہ اشعار طول اور عرض میں یکسان پڑھے جاوین جیسے

| | | | |
|---|---|---|---|
| کرون کیا | خفا ہے | الٰہی | وہ دلبر |
| عبث ہے | وہ مجھ سے | عبث کیوں | سمن بر |
| الٰہی | عبث کیون | خفا ہے | غضب ہے |
| وہ دلبر | سمن بر | غضب ہے | ستمگر |

تاریخ

تاریخ وہ کلام جس کے کسی مصرع یا الفاظ خاص کے حروف سے باعتبار حساب جمل نہ کسی واقعے کے حاصل ہوتے ہوں جیسے طلوع مہر درخشان سدا مبارک ہو کبھی تاریخ میں بطور تعمیہ اشارہ کرتے ہیں
تدخلے یا تخرجے کی طرف یعنی کوئی حرف زائد یا کم کر دینے پر تخرجہ تاریخ تولد میں فال بد ہے

عروض

## چھٹواں باب علم عروض میں

عروض وہ علم ہے کہ جس سے کلام موزون اور غیر موزون یعنے نظم و نثر میں تمیز ہو جاتی ہے
شعر اس کلام موزوں و مقفی کو کہتے ہیں جو قصد متکلم سے کہا گیا ہو۔ اور بعضوں نے قافیہ کو
تعریف شعر میں داخل نہیں کیا کیونکہ قافیہ ہونا ضروریات سے نہیں بلکہ امر عارضی ہے مثل مطلع غزل
و قصیدہ وغیرہ۔ اور واضع علم عروض کا خلیل بن احمد بصری ہے کہ کوبہ گاذر کی آواز سے
اس علم کو استخراج کیا۔ اور شعر اول آدم علیہ السلام نے زبان سریانی میں کہا۔ اور موجد شعر فارسی کا

بہرام گور بادشاہ ہے۔ اور بقول بعض ابوحفص حکیم سغدی ہے جو ۳۰۰ ہجری میں تھا اور اس کے بعد ۴۰۰ چارصد ہجری میں عنصری و عسجدی و فرخی نامی شاعر ہوے۔ اور پھر ۵۰۰ پانصدی میں فلکی وخاقانی شروانی و رودکی نامور ہوے۔ بعد ازان نظامی استاد وقت ہوے۔ اور اردو کی شعرگوئی شیخ سعدی اور امیرخسرو کے زمانے سے پائی جاتی ہے اور صاحب دیوان پہلے ولی شاعر ہوا

## پہلی فصل ارکان اور بحور میں

واضح ہو کہ بقول متاخرین کل بحر انیس ہیں اور انکو چند الفاظ میں جن کو ارکان و اصول افاعیل و افاعیل و تفاعیل کہتے ہیں منتظم کئے ہیں وے آٹھ ہیں فَعُولُنْ فَاعِلُنْ مَفَاعِیلُنْ فَاعِلَاتُنْ مُسْتَفْعِلُنْ مَفَاعِلَتُنْ مُتَفَاعِلُنْ مَفْعُولَاتُ بضم تا۔ اس میں دو خماسی باقی سباعی۔ اور یے ارکان تین چیز سے مرکب ہیں اول **سبب** کلمہ دوحرفی کو کہتے ہیں پس اگر اول متحرک اور دوسرا ساکن ہو تو اُس کو **سبب خفیف** کہتے ہیں جیسے دل اگر دونوں متحرک ہوں تو اس کو **سبب ثقیل** کہتے ہیں جیسے دلِ بکسرہ اضافت۔ دوسرا **وتد** یعنے کلمہ سہ حرفی پس اگر آخر ساکن ہو تو **وتد مقرون یا مجموع** کہتے ہیں جیسے چمن۔ اور اگر وسط ساکن ہو تو **وتد مفروق** جیسے یارِ درحالتِ اضافت۔ سوم **فاصلہ** اس کے بھی دو قسمیں ہیں صغریٰ و کبریٰ۔ **فاصلہ صغریٰ** کلمہ چہار حرفی کو کہتے ہیں کہ تینوں حرف اول اُس کے متحرک ہوں۔ اور چوتھا ساکن جیسے صنما **فاصلہ کبریٰ** پنج حرفی کلمے کو کہتے ہیں چار حرف اول اُس کے متحرک ہوں اور پانچواں ساکن جیسے شکمش۔

## بحروں کا بیان

شتر کٹ جانا اور گرانا پہلے حرف اور پانچویں حرفِ ساکن کا جیسے مفاعیلن سے فاعلن

خرب ویران کرنا اور گرانا پہلے اور ساتویں حرف کا جیسے مفاعیلن سے فاعیل اس کو مفعول سے بدلتے ہیں

کف باز رکھنا اور گرانا ساتویں حرفِ ساکن کا جیسے مفاعیلن سے مفاعیل اور فاعلاتن سے فاعلات

قصر حقوتاہ کرنا اور گرانا حرفِ ساکن کا سببِ خفیف سے جو آخر رکن میں ہو اور ساکن کرنا ماقبل کو اس کے جیسے مفاعیلن سے مفاعیل ساتھ سکون لام کے اور فاعلاتن سے فاعلاتْ ساتھ جزم کے اور فعولن سے فعولْ لام کے جزم سے۔

حذف دور کرنا اور گرانا سبب خفیف کا آخر رکن سے جیسے مفاعیلن سے مفاعی اس کو فعولن سے بدلتے ہیں اور فاعلاتن سے فاعلا اس کو فاعلن سے بدلتے ہیں اور فعلاتن سے فعلا اس کو فعلن سے بدلتے ہیں اور فعولن سے فعو اس کو فعَل سے بدلتے ہیں۔

خرم ناک کاٹنا اور گرانا حرف اول وتدِ مجموع کا جو اول رکن میں واقع ہو جیسے مفاعیلن سے فاعیلن اس کو مفعولن سے بدلتے ہیں۔

اذالہ دامن پھیلانا اور بڑھانا الف کا آگے ساکن کے بیچ وتدِ مجموع کے جو آخر رکن میں ہو جیسے مستفعلن سے مستفعلان

طی لپیٹنا اور گرانا چوتھے حرف ساکن کا جیسے مستفعلن سے مستعلن اس کو مفتعلن سے بدلتے ہیں اور مفعولات سے مفعلات اس کو فاعلان سے بدلتے ہیں اور مفعولات سے مفعلات اس کو فاعلات سے بدلتے ہیں اور مفعولن سے مفعلن اس کو فاعلن سے بدلتے ہیں۔

خبن دامن لپٹینا یا سینا اس کا اور گرانا دوسرے حرف ساکن کا جیسے مستفعلن سے متفعلن اس کو مفاعلن سے بدلتے ہیں اور فاعلاتن سے فعلاتن اور فاعلن سے فعلن اور مفعولن سے معولن اس کو فعولن سے بدلتے ہیں

**شکل** چار پائے کے پاؤں رسی سے باندھنا اور جمع ہونا خبن اور کف کا جیسے فاعلاتن سے فَعِلاتُ تا کے پیش سے اور مستفعلن سے مُتَفعِلُ لام کے پیش سے اس کو مفاعلُ سے بدلتے ہیں۔

**قطع** کاٹنا اور گرانا سبب خفیف کا اور حرف آخر وتد مجموع کا اور ساکن کرنا ماقبل اس حرف آخر کا ایک رکن سے جیسے فاعلاتن سے فاعلْ لام کے جزم اس کو فعْلن سے بدلتے ہیں اور غیر فاعلاتن میں گرانا حرف ساکن کا وتد مجموع سے اور اس کے ماقبل کے حرف متحرک کو ساکن کرنا جیسے مستفعلن سے مستفعلْ اس کو مفعولن سے بدلتے ہیں۔

**وقف** کھڑا ہونا اور ساکن کرنا تائے مفعولاتُ کا ضمّ تا سے بدل مفعولان سے ہوتا ہے۔

**کسف** باتری اونٹ کی کاٹنا اور گرانا ساتویں حرف متحرک کا جیسے مفعولاتُ سے مفعولا منقول بہ مفعولن۔

**جدع** ناک کان اور ہاتھ کاٹنا اور گرانا دونوں سبب خفیف مفعولاتُ کا اور ساکن کرنا تے کا پس لاتْ منقول بہ فاع رہتا ہے **نحر** گلا کاٹنا اور مفعولاتُ میں بعد جدع کے دور کرنا الف کا فاع میں سے فعْ رہا۔

**ثلم** سوراخ ہونا اور گرانا حرف اوّل کلمہ خماسی سالم کا اور رباعی مقبوض کا جیسے فعولن سے عولن منقول بہ فعْلن اور فعولُ سے عولُ منقول بہ فعْلُ

**ہتم** جڑ سے دانت توڑنا اور جمع ہونا حذف اور قصر کا جیسے مفاعیلن سے مفاعْ منقول بہ فعولْ۔

**اضمار** دبلا کر دینا گھوڑے کا اور ساکن کرنا تائے متفاعلن کا اس کو مستفعلن سے بدل کرتے ہیں

**جب** خصی کرنا اور گرانا دو سبب خفیف کا آخر مفاعیلن سے جیسے مفاعیلن سے مفاعْ اس کو فعَلْ سے بدلتے ہیں

**بتر** دم کاٹنا اور جمع ہونا ثلم و حذف کا فعولن کے رکن میں اور جمع ہونا قطع و حذف کا فاعلاتن میں اور جمع ہونا خرم و جب کا مفاعیلن میں جیسے فعولن میں فع اور فاعلاتن میں فعلن بدل فاعل سے اور مفاعیلن میں فع بدل فا سے۔

زلل بے گوشت ہونا ران کا اور جمع ہونا خرم و ثلم کا مفاعیلن میں جیسے مفاعیلن سے میم اور لن اور یہ معہ حرکت ماقبل دور ہو وے فاع رہتا ہے۔

تقطیع

## تیسری فصل تقطیع کے بیان میں

تقطیع کا معنی لغت میں ٹکڑے کرنا اور اصطلاح عروض میں اجزاے شعر کو کسی بحر کے ہوا اجزاے ارکان سے برابر کرنے کو کہتے ہیں اس طرح سے کہ حرفِ متحرک مقابل متحرک کے اور حرفِ ساکن مقابل حرف ساکن کے پڑے اگرچہ ضمہ اور فتحہ اور کسرہ مختلف ہو مثلاً مرے دلبرا و سخن کہنا اور نہ چپ رہنا مفاعیلن کے وزن پر ہیں۔ اور تقطیع میں حروفِ ملفوظی معتبر ہیں جو پڑھنے میں آتے ہیں نہ کہ مکتوبی غیر ملفوظی کہ فقط لکھے جاتے ہیں اور پڑھنے میں نہیں آتے پس جو حروف کہ تلفظ میں آتے ہیں اور کتابت میں نہیں وہ چار ہیں

حروف ملفوظہ غیر مکتوبہ

**اوّل** الفِ ممدودہ کہ اس کو بجاے دو الف کے شمار کرتے ہیں جیسے آیا ہے مفعولن کے وزن پر اور زبان عربی کے الفاظ بھی حالتِ اشباع میں بجاے حرف کے شمار کئے جاتے ہیں جیسے الف رحمٰن کا اور اللہ اور سمٰوات اور طٰہٰ اور ہٰذا کا اور واو داود یا الفاظ لہٗ اور بہٖ میں **دوسرا** تنوین جیسے عمداً و علمٌ فعلن کے وزن پر **تیسرا** حرفِ مشدد بجاے دو حرف شمار کیا جاتا ہے جیسے فرّخ فعلن کے وزن پر **چوتھا** ہمزہ بھی ایک حرف گنا جاتا ہے جیسے جاؤ فعلن کے وزن پر۔ اور جو کتابت میں آتے ہیں اور تلفظ میں نہیں آتے ہیں

حروف مکتوبہ غیر ملفوظہ

**اوّل** الفِ وصل جیسے الف مثل اس اُس آب اک وغیرہ کا جب پڑھنے میں نہیں آتا ہے تو تقطیع میں گر جاتا ہے **دوسرا** یا بعض الفاظ کی بھی تلفظ میں نہیں آتی جیسے مجھے وغیرہ **تیسرا** واو بھی بعض جگہوں میں پڑھنے میں نہیں آتا ہے جیسے واو جو۔ تو وغیرہ کا اور واو معدولہ جیسے خود اور خویش کا تقطیع میں خدا اور خیش گنا جائیگا۔ اور واو عطف کا جیسے دل و جان

حرکت

فاعلن کے وزن پر چوتھا حرکت کہ بجاے حرف گنی جاتی ہے اگر اس کو کھینچ کر پڑہیں جیسے نکہتِ زلفِ مسلسل فاعلاتن فاعلاتن

حرف مخلوط التلفظ

پانچوان حرفِ مخلوط التلفظ جیسے کیا گھر کچھ مجھ منھ ہنسنا کہ تقطیع میں کا گر کچ مج مہ ہنسا گنا جاتا ہے چھٹا ہاے مختفی جو آخر لفظ میں ہوتی ہے کبھی نہیں گنی جاتی ہے۔ اگر مصرعہ کے اخیر میں ہو تو بجاے حرفِ ساکن کے شمار کرینگے جیسے توبہ بروزنِ فعلن اور یہہ ہے ہمزہ ہو کر تلفظ میں آوے تو نگر گی جیسے گریہ جان مفتعلان اور اگر کسرہ ہمزہ کا بڑہا وین بجاے دو حرف کے شمار کرینگے جیسے نالۂ دل فاعلاتن

نون غنہ

ساتوان نونِ غنہ بعد حرفِ علت جیسے کہان کہین کہون یون دون جہان زمین وغیرہ درمیان مصرعہ کے آوے گر پڑیگا اور اگر آخر مصرعہ کے آئیگا بجاے حرفِ ساکن کے گنا جائیگا جیسے بدگمان فاعلان۔ اور اگر دو حرف ساکن سوا نون غنہ بعد حرفِ علت کے وسطِ مصرع میں واقع ہوں تو تقطیع میں اول ساکن دوم متحرک ہوتا ہے جیسے کام نہیں مفتعلن میم کو متحرک کیا مگر آخرِ مصرع میں دونوں بحال ہتے ہین اور اگر تین ساکن جمع ہون پس اگر مصرعہ کے بیچ میں ہوں تو اول کو بحال دوسرے کو متحرک تیسرے کو ساقط کرتے ہین جیسے گوشت کھانا فاعلاتن کہ شین کو متحرک کیا اور تے کو گرا دیا۔ اور اگر آخرِ مصرعہ میں ہین تو ایک کو ساقط باقی کو بحال رکھتے ہین الحاصل تقطیع مین حروفِ ملفوظ معتبر اور غیر ملفوظ ساقط ہوتے ہین اب ایک شعر کی تقطیع بطورِ مثال لکھی جاتی ہے۔ میر حسن شعر کرون پہلے توحیدِ یزدان رقم ؛ جھکی جس کے سجدے مین اول قلم ۔ اُس کا وزن فعولن فعولن فعولن فعَل ہے اِس طرح کرو یہ فعولن لِتوحی فعولن دِ یزدا فعولن رقم فعل ؛ جُھکا جس فعولن کِ سجدے فعولن مِ اول فعولن قلم فعل

## چوتھی فصل اوزان مستعملہ شعراے اردو میں

واضح ہو کہ بحور طویل و مدید و بسیط و وافر و مقتضب و کامل مستعمل شعراے عجم نہیں ور شاذ قابل اعتبار نہیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | بحر ہزج مثمن سالم ع | مرآتیہ ہے مشرق آفتاب داغ ہجران کا | مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلن | بحر ہزج |
| | مثمن مقبوض | بھلا ہو تیرا ساقیا پلا دے خم پچھوڑ کر | مفاعلن مفاعلن مفاعلن مفاعلن | |
| | مثمن اشتر | عشق میں تیرے مرا رنگ زعفرانی ہے | فاعلن مفاعیلن فاعلن مفاعیلن | |
| | مثمن اخرب ع | بھولا ہوں میں عالم کو سر شار ہے کہتے ہیں | مفعول مفاعیلن مفعول مفاعیلن | |
| | مثمن اخرب مکفوف مقصور ع | جھومر کا نظر سر پہ ترے آتا ہو پرا چاند | مفعول مفاعیل مفاعیل مفاعیل یا فعولن | |
| | مثمن اخرب مکفوف محذوف | دل لیتی ہے وہ زلف سیہ فام ہمارا | مفعول مفاعیل مفاعیل فعو لن | |
| | مثمن مقصور محذوف | تپ ہجر سے ای یار دل زار جلا ہے | مفاعیل مفاعیل مفاعیل فعو لن | |
| | مسدس مقصور ع | مرا دل ہے ترے گیسو سے ہمدوش | مفاعیلن مفاعیلن مفاعیل یا فعولن | |
| | مسدس اخرب مقبوض مقصور | خالق نے دئے تجھے چار فرزند | مفعول مفاعلن مفاعیل یا فعولن | |
| | مسدس اخرم اشتر محذوف | دانا عاقل ذکی خردمند | مفعولن فاعلن فعولن یا مفاعیل | |
| ۲ | بحر رجز مثمن سالم | زندان میں بھی کوچہ ترا ای یار آتا ہے نظر | مستفعلن مستفعلن مستفعلن مستفعلن | بحر رجز |
| | مثمن مطوی مخبون ع | پھرتا ہوں تجھ بغیر میں ہو کے دیوانہ ہو بہو | مفتعلن مفاعلن مفتعلن مفاعلن | |
| ۳ | بحر رمل مثمن محذوف ع | اسطرح دلکو محبت تجھ سے ہی ای شعلہ رو | فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلن | بحر رمل |
| | مثمن مشکول ع | مجھے کیوں نہ آئے ساقی نظر آفتاب الٹا | فعلات فاعلاتن فعلات فاعلاتن | |
| | مثمن مخبون مقصور | شہر سے گاہ نکلجاتا ہوں صحرا کی طرف | فاعلاتن فعلاتن فعلاتن یا فعلن | |
| | مثمن مخبون اشتر | نہ کسی بحر لطافت پہ کرے چشم کو وا | فاعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلن یا فعلان | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | مسدس مقصور یا محذوف | جان مشتاقوں کی لب پر آئیاں | فاعلاتن فاعلاتن فاعلات یا فاعلن |
| | مسدس مخبون مقصور یا محذوف | کچھ تو دے ای فلک نا انصاف | فاعلاتن فعلاتن فعلات یا فعلن |
| بحر سریع ۴ | بحر سریع مطوی موقوف | ہم نے کیا تجھ پہ دل و جان نثار | مفتعلن مفتعلن فاعلان یا فاعلن |
| | مطوی مقطوع مجدوع | تو ہے سراپا حسن اور ناز | مفتعلن مفعولن فاع یا فع |
| بحر منسرح ۵ | بحر منسرح مثمن مطوی موقوف | سننے سمجھنے کو بات حق نے دئے گوش و ہوش | مفتعلن فاعلاتن مفتعلن فاعلان یا فاعلن |
| | مثمن مطوی منحور | طاقت بیداد انتظار نہیں ہے | مفتعلن فاعلات مفتعلن فع یا فاع |
| بحر مضارع ۶ | بحر مضارع مثمن اخرب | ہم ہیں غلام اُن کے جو ہیں وفا کے بندے | مفعول فاعلاتن مفعول فاعلاتن |
| | مضارع مثمن اخرب مسبغ | مرتا نہیں ہوں کچھ میں اس سخت دل کے ہاتھوں | مفعول فاعلاتن مفعول فاعلیان |
| | مثمن اخرب مکفوف محذوف | کیوں جل گیا نہ تاب رخ یار دیکھ کر | مفعول فاعلات مفاعیل فاعلن یا فاعلات |
| | مثمن مکفوف مقصور | اگر دل ہے صاف تو کیوں مجھ سے خفا ہے | مفاعیل فاعلات مفاعیل فاعلات |
| | مسدس اخرب مکفوف | وہ ماہ رو دکھائی جو ر و ہم کو | مفعول فاعلات مفاعیلن |
| بحر مجتث ۷ | بحر مجتث مثمن مخبون | عجب نشاط سے جلاد کے چلے ہیں ہم آگے | مفاعلن فعلاتن مفاعلن فعلاتن |
| | مجتث مثمن مخبون مقصور | فرشتے پوچھے مجھ سے جو کچھ مزار میں آئے | مفاعلن فعلاتن مفاعلن فعلات |
| بحر خفیف ۸ | بحر خفیف مسدس مخبون | سوز دل شرح گر کروں سر محفل | فاعلاتن مفاعلن فعلاتن |
| | خفیف مسدس مخبون و محذوف | کر شراب و کباب کی باتیں | فاعلاتن مفاعلن فعلن یا فعلان |
| بحر مقتضب ۹ | بحر مقتضب مثمن مطوی | تجھ بغیر رشک پری کب خوش آئے سیر چمن | فاعلات مفتعلن فاعلات مفتعلن |
| | مقتضب مثمن مطوی مقطوع | تم کبھی ہیہات استغنا ہم سے مل نہیں سکتے | فاعلات مفعولن فاعلات مفعولن |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٠ بحر کامل مثمن سالم | جو چمن سے گذری تو اے صبا یہ کہیو بلبل زار سے | متفاعلن متفاعلن متفاعلن متفاعلن | بحر کامل |
| بحر کامل مثمن مضمر | نہ دیا کرو تم گالیاں نہ کیا کرو مجھ پر جفا | متفاعلن مستفعلن متفاعلن مستفعلن | |
| ١١ بحر بسیط مثمن سالم | مین نے کہا اے صنم اپنے نہ گھر جا صنم | مستفعلن فاعلن مستفعلن فاعلن | بحر بسیط |
| بسیط مثمن مخبون | دکھا دے شکل ذرا صنم برای خدا | مفاعلن فعلن مفاعلن فعلن | |
| بسیط مسدس مطوی | دیکھ کے تجھکو پری اک ذری | مفتعلن فاعلن مفتعلن | |
| ١٢ بحر وافر مثمن سالم | ذرا کے کہا بتلائے بہلا خفا جو ذرا ہوا وہ صنم | مفاعلتن مفاعلتن مفاعلتن | بحر وافر |
| ١٣ بحر متقارب مثمن سالم | چھٹی تو افشان جو اے پری جبین سے | فعولن فعولن فعولن فعولن یا فعولان | بحر متقارب |
| متقارب مثمن مقطوع یا محذوف | کدھر ہے تو اے ساقی گلعذار | فعولن فعولن فعولن فعول یا فعل | |
| متقارب مثمن اثلم ع | اری وائے قسمت دیکھا نہ تجھکو | فعلن فعولن فعلن فعولن | |
| مثمن مقبوض اثلم مقصور | تڑپ رہا ہون ہین نیم بسمل | فعول فعلن فعول فعلن | |
| ١٤ بحر متدارک مثمن سالم | کیا کرون مین گلہ یار نے کیا کیا | فاعلن فاعلن فاعلن فاعلن | بحر متدارک |
| متدارک مثمن مخبون | تری آنکھ سے آنکھ لڑی جو صنم | فعلن فعلن فعلن فعلن | |
| متدارک مثمن مقطوع | دیکھی بس بس پری یار ری | فعلن فعلن فعلن فعلن | اوزان رباعی |

## اوزان رباعی

ف جاننا چاہئے کہ رباعی دو بیت کو کہتے ہیں جو متفق ہوں وزن اور قافیے میں لیکن مصرع سوم میں قافیہ شرط نہیں اور اس کے اوزان بحر ہزج سے مخصوص ہیں اس کے لئے دو شجرے مقرر کئے گئے ہیں ایک شجرۂ اخرب کہ پہلا رکن اسکا مفعول ہے۔ دوسرا شجرۂ اخرم کہ جس کا پہلا رکن مفعولن ہے

اور ہر ایک شجرہ کے بارا وزن ہین اور اگر ایک رباعی میں اوزانِ مختلف ان بارا
وزنون سے جمع ہون تو بلا کراہت جایز ہے ۔

| شجرۂ اخرم | شجرۂ اخرب |
| --- | --- |
| مفعولن فاعلن مفاعیلن فعولن | مفعولن فاع مفاعلن مفاعیلن مفاعیل فعول |

## ساتوان باب علم قافیہ کے بیان میں

### فصل پہلی حروف قافیہ کے بیان میں

جاننا چاہئے کہ قافیہ عبارت ہے ایک یا چند حروفِ معین سے جن کو آخرِ مصرع یا بیت میں الفاظ مختلفہ میں لاتے ہیں اور وہ نو حرف ہیں اوّل روی جو اصل قافیہ ہے اور قافیہ بغیر

روی

اس کے ثابت ہو نہیں سکتا جیسے حرف بے کا لفظ کیا اور لیا میں اور حرف رے کا لفظ غبار اور ہزار میں اور چار حرف یعنے ردف ۔ قید ۔ تاسیس دخیل روی کے آگے واقع ہوتے ہیں اور چار حرف یعنے وصل خروج ۔ نائرہ ۔ مزید روی کے بعد آتے ہیں پس ردف الف اور واو اور یائے ساکن کو کہتے ہیں جن کے ماقبل کی حرکت مطابق اُنکے ہو یعنے ماقبل الف کے فتحہ اور آگے واؤ کے ضمہ اور ماقبل یا کے کسرہ ہو اور روی کے آگے بفاصلہ حرف متحرک کے آتے ہیں جیسے جان اور جہان اور خون اور جیحون تیر اور شمشیر ۔ اور اگر درمیان ردف اور روی کے ایک ساکن واقع ہو تو بعض اس کو داخل ردف سمجھ کر ردف زائد یا مرکب کہتے ہیں اور محقق طوسی داخل روی سمجھ کر اس کو روی مضاعف لکھا ہے اور وہ چھ حرف ہیں س ش ر ف خ ن ۔ مثال س جیسے راست کاست دوست پوست زیست چیست ۔ اسیطرح باقی حروف جیسے گوشت کارد کوفت تاخت چاند ۔ اور قافیہ واو و یائے معروف و مجہول کا اردو میں جائز نہیں جیسے سودا سے کرتے اس کو لگے نہ ذرہ دیر ۱۵ مہر و مہ کو شکل ان و بہ نیر ۱۲ حرف قید وہ ہے کہ سوائے حروف علت کے اور کوئی حرف ساکن بے فاصلہ آگے حرف روی کے آوے جیسے ابر صبر ستر چتر نشر کثر اجر فجر بحر نحر بخت تخت صدر قدر جذب درد مرد و ... دست پست چشم پشم قصر نصر وضع رضع نطع قطع نظم کظم جعد رعد ہفت رفت عقل نقل ذکر فکر حلم علم امر ثمر بند نبد دور جور قہر زہر سیر خیر حرف تاسیس وہ الف ساکن ہے جو آگے روی کے آتا ہے اُس میں اور روی میں ایک حرف متحرک رہتا ہے اور اس متحرک کو دخیل کہتے ہیں جیسے کامل شامل حاور یا ور تساہل تجاہل کہ اُن میں الف حرف تاسیس ہے اور میم اور واو اور ہے حرف دخیل ہے رعایت حرف

قید

تاسیس

دخیل

تاسیس اور دخیل کی قافیہ میں ضرور نہیں اگر خاور کا قافیہ گوہر اور مائل کا قافیہ دل اور تساہل کا قافیہ بلبل لاوین جائز ہے اور اختلاف حرفِ ردف کا جائز نہیں اور اختلاف حرفِ قید کا بھی اگرچہ جائز نہیں مگر شعرائے فارسی بلحاظ قربِ مخرج کے ایسا قافیہ جائز رکھتے ہیں جیسا اس شعر میں ؎ امڈا ہے آنسوؤں کا مری آنکھ سے وہ بحر ہا ہیں جس کے آگے سات سمندر بھی ایک لہر ہا لیکن اردو میں جائز نہیں اور وہ چار حروف جو بعد روی کے آتے ہیں یہ ہیں۔

**حرفِ وصل** وہ جو بے فاصلہ بعد حرف روی کے آتا ہے اور اُس کو متحرک کر دیتا ہے جیسے الف لفظ کیا اور لیا کا کہ بعدی حرفِ روی کے ملا ہوا آیا اور روا و یار و اغیار کا اور ی زردی اور سردی کی اور اکثر ہائے نسبت اور یائے مصدری اور علامتِ جمع وغیرہ حرفِ وصل ہوتے ہیں۔

**حرفِ خروج** اُس حرف کو کہتے ہیں جو بعد حرف وصل کے آوے جیسے ی لفظ جلتی کی۔

**حرفِ مزید** وہ حرف ہے جو بعد حرف خروج کے آوے جیسے نون لفظ بے پروائیان کا۔

**حرفِ نایرہ** وہ حرف ہے کہ بعد حرف مزید کے آوے اور جو حرف بعد نایرہ کے آوے داخلِ نایرہ ہے اور حرفِ مزید اور نایرہ کا اکثر قافیہ اردو میں نہیں آتا مثال چار ون کی جیسے جلاویگا گلاویگا۔ اس میں لام حرفِ روی الفِ وصل واو خروج یا مزید کاف الف نائرہ ہے اور مختلف ہونا ان حرف کا ناجائز ہے **ف** حرف روی اور حرفِ وصل کی پہچانت یہ ہے کہ حرفِ وصل کے حذف کرنے سے معنی لفظ کا باقی رہتا ہے اور حذفِ روی سے لفظ بے معنی ہوتا ہے۔

## فصل دوسری حرکات حروف قافیہ میں

اور وہ چھ ہیں رس اشباع۔ توجیہ۔ حذو۔ مجری۔ نفاذ۔ رس حرکت فتحہ کو حرف ما قبل تاسیس کو کہتے ہیں

اشباع

اور اشباع حرکتِ حرفِ دخیل کو جیسے شمایل اور کامل میں حرکت فتحۂ میم اور کاف کی زیر ہے اور حرکت کسرۂ یا اور میم کی اشباع ہے۔ اور حذو حرکتِ ما قبلِ ردف اور قید کو کہتے ہیں جیسے زنار اور بار میں [illegible] اور کاف کا فتحہ حذوِ ردف ہے اور درد اور سرد میں فتحۂ دال اور سین کا حذوِ قید ہے۔ اور توجیہ حرکتِ ماقبلِ روی کو کہتے ہیں بشرطیکہ روی ساکن ہو اور کوئی حرف حروفِ قافیہ سے اس کے ساتھ ہو جیسے دل اور گل میں دال اور گاف کی حرکت توجیہ ہے۔ اور مجریٰ حرکتِ حرفِ روی کو کہتے ہیں بشرطیکہ اس کے ساتھ حرفِ وصل ہو جیسے تے کی حرکت مستی اور پستی میں۔ اور نفاذ حرکتِ حرفِ وصل اور خروج اور مزید کو کہتے ہیں جیسے بقراریاں میں۔ اور اختلاف کسی حرکت کا اردو میں جایز نہیں مگر بعضوں کے نزدیک جبکہ حرفِ روی متحرک ہو یعنے مع حرفِ وصل ہو تو اختلافِ توجیہ و اشباع و حذو و قید کا جایز ہے جیسے آہستہ و دستہ سکندری و عنصری برابری و شاطری۔

توجیہ

مجری

نفاذ

اوصاف روی

## فصل تیسری اوصاف روی میں

اگر روی ساکن ہو اُس کو مقید کہتے ہیں جیسے نونِ چمن اور سخن کا اور متحرک ہو اُس کو مطلق کہتے ہیں جیسے حرفِ رے کا لفظِ بقراریاں میں۔ اور ہر ایک اُن سے دو قسم پر ہے یعنے سوا روی کے کوئی دوسرا حرف قافئے میں نہو تو اسے مجردہ کہتے ہیں۔ اور اگر روی کے ساتھ کوئی دوسرا حرف ہو تو قافئے کو اُس سے منسوب کرتے ہیں مثلاً مقید مجردہ یا مردفہ یا موسسہ یا موصولہ اسیطرح مطلق مجردہ یا مردفہ یا موسسہ یا موصولہ۔ اور جاننا چاہئے کہ قافیہ اگر حرفِ قید کے ساتھ ہو اس کو بھی مردفہ کہتے ہیں۔ اور اگر خروج اور مزید اور نائرہ پر مشتمل ہو تو اُس کو بھی موصولہ کہتے ہیں۔

مجردہ

القاب قافیہ

## فصل چوتھی القاب قافیہ میں

واضح ہو کہ القاب قافیے کے پانچ ہیں مترادف متواتر متدارک متراکب متکاوس

**مترادف** کہ آخر قافیے میں دو ساکن پے در پے آویں غالب ؎ نالہ جز حسن طلب اے ستم ایجاد نہیں ہے تقاضائے جفا شکوۂ بیداد نہیں **متواتر** کہ درمیان دو ساکن کے ایک حرف متحرک واقع ہو ؎ رہا گر کوئی تا قیامت سلامت ٭ پھر اک روز مرنا ہے حضرت سلامت ٭ **متدارک** کہ درمیان دو ساکن دو حرف متحرک ہوں درد ؎ سر رشتۂ نگاہ تغافل نہ توڑیو ٭ اے نازنیں اس طرف سے منہ اس کا نہ موڑیو ٭ **متراکب** درمیان دو ساکن کے تین حرف متحرک ہوں جیسے ؎ تیغ ابرو سے جو حذر نہ کرے ٭ اس کی آئی ہے موت کیوں نہ مرے ٭ **متکاوس** وہ کہ درمیان دو ساکن کے چار متحرک واقع ہوں اور یہ ثقیل ہے اور خاص عربی زبان میں ہے۔

## فصل پانچویں عیوب قافیہ میں

اس کے کئی قسم ہیں ان میں سے جو واجب الترک ہیں لئے ہیں اول **غلو** یعنے روی کو ایک جگہ ساکن دوسری جگہ متحرک لانا جیسے ؎ نہ پوچھ مجھ سے کہ رکھتا ہے اضطراب جگر ٭ نہیں ہے مجھ کو خبر دل سے لیکے تا بہ جگر ٭ دوسری قسم **اکفا** حرف روی مختلف ہونا خواہ ایک حرف فارسی اور ایک عربی یا ہندی ہو جیسے سگ و شک لب و تپ مور و چھور وغیرہ یا مخرج دونوں کا قریب ہو جیسے صباح اور تباہ الغیاث اور التماس جیسے ؎ دل کو زبس تصور جاناں سے ربط ہے ٭ تصویر یار آئینۂ دل پہ ثبت ہے ٭ تیسری **سناد** مختلف ہونا حرف ردف کا جیسے قافیہ واو کا دود یا دید لانا۔ چوتھی **اقوا** یعنی مختلف ہونا توجیہ و حذو قید کا مثلاً قافیہ دِرا دَر دُر کا اور مست اور سُست کا۔ پانچویں **اختلاف حرف قید** خواہ بعید المخرج ہو خواہ قریب المخرج جیسے عمر و شعر بحر و شہر چھٹویں **اختلاف اشباع** جیسے تجاہل

ریکیک

اور کامل۔ آٹھوان ایطا یعنے قافئے مین دونون جا ایک ہی معنی کے لفظ کو مکرر لانا اگر جا معنی جدے ہون عیب نہیں بلکہ صنعت ہے۔ ؔدہ دو قسم پر ہے خفی اور جلی خفی وہ کہ تکرار قافئے کی بادی النظر مین ظاہر نہو جیسے [illegible] دانا اور بینا۔ اور جلی وہ کہ تکرار ظاہر ہو جیسے دردمند حاجتمند اور سیمین زرین۔ چلو رہو۔ بران مرغان شالون مین زواید یعنے علامت جمع یا تانیث یا کوئی علامت کسی صیغے کے آخر سے دور کیئے جائیے تو قافیہ درست نہین رہتا مثلاً درد اور حاجت اور سیم و زر اور چل اور رہ کا قافیہ جائز نہین ہوسکتا اور ایطاء خفی متقدمین نے غزل اور قطعہ میں بعد سات بیت کے اور قصیدے مین بعد چودہ بیت کے جایز رکھا ہے اور متاخرین کے نزدیک بعد بیس یا تیس بیت کے جایز ہے۔ ایطا کو فارسی مین شایگان کہتے ہین نوین تغیر یعنے قافیہ کو ایک ہی غزل یا قصیدے مین بدلانا مثلاً قافیہ جم نم وغیرہ کا ہے بعد چند شعر کے جام نام قافیہ کر دین۔

قافیہ شایگان

## فصل چھٹوین ردیف کے بیان میں

ردیف

ردیف ایک کلمہ مستقل یا زیادہ کو کہتے ہین جو آخر مصرع یا بیت مین لاتے ہین اور ضرور ہے کہ وہ لفظ مستقل سب جگہہ ایک ہی معنی سے آوے۔ اور جایز ہے کہ تمام مصرع مشتمل قافئے اور ردیف پر ہو۔ طالب

کہہ [illegible] کہ یار پاس آئے مرے ہاز رہا پاس نہیں کہ یار پاس آئے مرے ؎ اور جب ردیف درمیان دو قافیہ کے واقع ہو اُس کو حاجب کہتے ہین۔ تیر سے کہین انکھون سے خون ہو کے بہا کہین دل مین جنون ہو کے رہا ؎

حاجب

## باب آٹھوان اقسام نثر و نظم کے بیان میں

اقسام نظم

## فصل پہلی نثر کے اقسام میں

واضح ہو کہ نثر کے تین قسمیں ہین مسجع ۔ مرجز ۔ عاری ۔

مسجع وہ کلام ہے کہ اواخر دو فقرون کے مقفیٰ ہون جیسے حرف ہین یا کافور کے قرص ہین مشک کے دانے پڑے ہیں ۔ لفظ ہیں یا ہیرے کی تختی پر نیلم کے نگین پر جڑے ۔ مسجع

مرجز وہ عبارت ہے کہ کلمے دونون فقرون کے اکثر جا ہے ہموزن ہون اور قافیہ نہو جیسے قامت موزون کے روبرو سرو روان ناچیز اور کاکل پیچان کے سامنے مشک ختن بقدر ہے ۔ نثر مرجز قلیل الاستعمال ہے ۔ مرجز

عاری وہ کہ نہ وزن رکھے نہ قافیہ جیسے کوئی اوروں کی بات میں بن پوچھے بولے اسواسطے کہ لوگ فضل و کمال اُسکا جانیں یہ گمان اسکا غلط ہے بلکہ نادان اسکو سمجھینگے ۔ اور ہر ایک ان تین قسموں سے تین تین قسم پر ہے ۔ سلیس ۔ دقیق ۔ رنگین ۔ عاری

سلیس وہ کہ الفاظ مروج و مانوس الاستعمال ہون ۔ سلیس

دقیق وہ کہ متانت اور دقت زیادہ ہو اور مضمون اُس کا بغور معلوم ہو ۔ دقیق

رنگین وہ کہ تلازم اور مناسبات ہون جیسا تلازم باغ مین گل و بلبل و غنچہ و شگوفہ و شاخ و باد وغیرہ لکھیں اور پھر تینوں کے تین قسم ہین عالمانہ ۔ شاعرانہ ۔ منشیانہ ۔ رنگین

عالمانہ وہ کہ دقایق لفظی و معنوی از قسم لغات و استعارات کے ہون ۔ عالمانہ

شاعرانہ وہ کہ جس میں تشبیہات اور تخیلات ہون ۔ شاعرانہ

منشیانہ وہ ہے جس میں موافق محاورہ روزمرہ کے ساتھ درستگی و شستگی عبارت کے ادائے مطلب ہو ۔ منشیانہ

فصیح وہ کلام ہے جو قواعد نحو اور مطابق محاورہ اہل زبان کے ہو اور اُس میں ثقالت حروف کی اور تقدیم و تاخیر الفاظ کی اور حصول معنی کے واسطے ضرورت لغت کی ہو ۔ فصیح

بلیغ وہ ہے کہ کلام فصیح مناسب مقام ہو اور پاک عیوب سے ہو پس فصاحت لفظ کے ساتھ علاقہ رکھتی ہے اور بلاغت معنے کے ساتھ متعلق ہے اس لئے کہتے ہیں کہ لفظ فصیح ہے اور معنے بلیغ ۔ بلیغ

حسن ذاتی وہ کہ الفاظ فصیح اور معانی بلیغ سے حاصل ہو ۔ حسن ذاتی

حسن عرضی وہ کہ تمام صنایع اور بدایع آراستہ ہو ۔ حسن عرضی

## فصل دوسری اقسام نظم میں

اقسام نظم

جاننا چاہیے کہ نظم دس قسم پر ہے فرد۔ غزل۔ قصیدہ۔ رباعی۔ قطعہ۔ مثنوی۔ مسمط۔ مستزاد۔ ترجیع بند۔ ترکیب بند

فرد

[illegible] زون ہے جس کے فقط دو مصرع ہوں قافیہ رکھے یا نہ رکھے بعضوں کے نزدیک بے قافیہ ہونا اس کا ضرور ہے

غزل

غزل ان اشعار متفق الوزن والقوافی کو کہتے ہیں جو شعر اول کے دونوں مصرعوں میں قافیہ ہو باقی اشعار کے مصرع دوم میں قافیہ ہو۔ مصرع اول میں ضرور نہیں اور اس میں بیان حسن و عشق و صفت خط و خال معشوق و ذکر وصال و ہجر و جور و جفائے یار و ذکر شراب و گل وغیرہ ہو۔ اور غزل کے ابیات متاخرین کے نزدیک زیادہ پندرہ سے اور کم پانچ سے ہونا جائز نہیں

قصیدہ

**قصیدہ** مانند غزل کے ہے مگر غزل میں مضمون خاص ہوتا ہے اور قصیدہ میں عام ہے خواہ حمد خواہ نعت خواہ مدح خواہ ہجو خواہ حکایت وغیرہ ہو اور شرط ہے کہ بارہ بیت سے زیادہ ہو اور حد قصیدے کی نہیں لیکن متاخرین ایک سو بیس مقرر کی ہے۔ اور اس کے دو قسم ہیں مشبب۔ و مجرد۔

مشبب

**مشبب** وہ کہ آغاز اس کا کسی دوسرے مضمون پر ہو یعنے ذکر ایام شباب و شراب و کباب و شاہد و مستی و صحبت یار و موسم بہار و باران و گلزار وغیرہ ہو پھر اس سے شاعر طرف مدح ممدوح یا تعریف معشوق کی طرف رجوع کرے

تشبیب

مخلص و گریز

ان مضمون کو **تشبیب** کہتے ہیں اور اس رجوع کو **مخلص** اور **گریز** کہتے ہیں۔ اور اکثر قصیدے کو دعا پر ختم کرتے ہیں تو اس کو [illegible] کہتے ہیں اور قصیدہ میں دو تین مطلع لانا جائز ہے بلکہ یہ محسنات قصیدے سے ہے ف

مطلع و حسن مطلع

قصیدہ اور غزل کی پہلی بیت کو جس کے دونوں مصرعوں میں قافیہ ہو اس کو **مطلع** کہتے ہیں اور دوسری بیت کو **حسن مطلع**

مقطع

اور بیت اخیر کو جس میں اکثر شاعر تخلص اپنا داخل کرتے ہیں **مقطع** کہتے ہیں اور درمیان کے بیتوں کو **بیت الغزل** و **بیت القصیدہ** نام رکھتے ہیں

رباعی

**رباعی** جس کو ترانہ اور دوبیتی اور چار مصراعی کہتے ہیں عبارت ہے دو بیت سے کہ متفق وزن اور قافیہ میں ہوں لیکن مصرع سوم میں قافیہ شرط نہیں جیسے **رباعی**

مدت ہوئی ہم کو جانفشانی کرتے ؎ کیا ہو جاتا جو مہربانی کرتے ؎ لخت جگر و کباب دل تھے طیار ؎ گر
آتے تو ہم بھی میہمانی کرتے ؎ **قطعہ** دو یا زیادہ ابیات کو کہتے ہیں جو قافیہ اور وزن میں متحد ہوں اور
مطلع نہو جیسے ؎ جس کو ظاہر میں متقی دیکھے ؎ اُس کے تقویٰ کا تو نکر انکار ؎ کھوج
باطن کا ؎ محتسب را درون خانہ چہ کار ؎ **مثنوی** ابیاتِ متفق الوزن کہ ہر بیت کے مصرع باہم مقفّی
ہوں جیسے میر تقی **مثنوی عشق** سے ؎ تازہ کار و تازہ خیال ؎ ہر جگہ اُسکی اک نئی ہے چال ؎ کہیں آنکھوں سے
خون ہو کے بہا ؎ کہیں سر میں جنون ہو کے رہا ؎ گہہ نمک اُس کو داغ کا پایا ؎ گہہ پتنگا چراغ کا پایا ؎ اور اُسکے
مخصوص سات وزن ہیں **ایک** فعولن فعولن فعولن فعول یا فعل **دوسرا** مفاعیلن مفاعیلن مفاعیل یا فعولن
**تیسرا** مفعول مفاعلن فعولن یا مفاعیل - اور مفعولن فاعلن فعولن یا مفاعیل **چوتھا** فاعلاتن مفاعلن فعلان
یا فعلن **پانچواں** فاعلاتن فاعلاتن فاعلات یا فاعلن **چھٹواں** فعلاتن فعلاتن فعلان **ساتواں**
مفتعلن مفتعلن فاعلن **ترجیع بند** اگر چند اشعار متفق الوزن و القوافی مثل قصیدے و غزل کے بعد ایک شعر
متفق الوزن و مختلف القوافی کے لائیں اُس کو بند کہتے ہیں اور اگر تھوڑے بند اسیطرح جمع کئے جائیں
بشرطیکہ شعر مختلف القافیہ ہر بند میں ایک ہی واقع ہو اُس کو **ترجیع بند** کہتے ہیں اور اگر وہ شعر بعد ہر بند کے
لائیں اس کو **ترکیب بند** کہتے ہیں اور ہر بند کم پانچ بیت سے اور زیادہ گیارہ بیت سے ... سات قسم ہیں
مربع - مخمس - مسدس - مسبع - مثمن - متسع - معشر - اور یہ نام باعتبار ہر بند کے مصرعوں کے شمار کے ہیں
اور ضرور ہے کہ ہر قسم کے بندِ اول کے سب مصرع مقفّی ہوں آیندہ ہر بند کا قافیہ جدا مگر آخر مصرع اصل قافیہ
بندِ اول کی طرف راجع ہو - اور واضح ہو کہ سوائے مخمس باقی اقسام قدما میں رائج تھے اب کم مستعمل ہیں اور شعرائے
زبانِ ریختہ نے آٹھویں قسم یعنے مثلث کو بھی ایجاد کیا ہے **مستزاد** اصل میں ایک جزو وزن رباعی کا بعد

قطعہ | مثنوی | اوزان مثنوی | ترجیع بند | ترکیب بند | مسمط | مستزاد

مصراع رباعی کے لاتا ہے اور خوبی مستزاد کی یہہ ہے کہ مضمون شعر کا اُس فقرے پر منحصر نہو اُس کو مستزاد عارض کہتے ہیں اور اگر معنی فقرے پر منحصر ہوں اُس کو مستزاد التزام جیسے رباعی ہے

تجھ سے جُدائی پیارے۔ ہے حال تباہ ؛؛ غم سے ہے جان لب پہ آئی پیارے۔ انا للہ۔

ای [illegible] جو جانتا یہہ مین پہلے سے۔ ہوگا یہہ حال ؛؛ کرتا نہ ہرگز آشنائی پیارے۔ خالق ہے گواہ

کبھی مصرع دوم میں فقرۂ مستزاد لاتے ہیں۔

## فصل تیسری عیوب کلام میں

اُس کے کئی اقسام ہیں اول تنافر الکلمات یعنے لانا حُرفِ قریب المخارج کا کلمات میں کہ تلفظ میں کراہت معلوم ہو جیسے ع اک کشش سے شیر شو کرلے شکار ؛؛ دوسری اثقال یعنے ایک حرف جو کلمہ اول کے آخر میں ہے دوسرے کلمے کے اول میں آنا جیسے نفع علم ایسے مقام میں دفع ثقالت کے لئے نفع العلم لکھنا چاہیے۔ تیسری حروف مشدد الآخر بلا اضافت و عطف کے واقع ہونا جیسے فلان کس ممد ہے اور ضدِ کرتا ہے۔ چوتھی تتابع یعنے توالی اضافت جیسے ع جنبش ابروے شوخ دشمنِ جانِ حزین پانچوین ضعف تالیف یعنے ترکیب کلام کی خلاف استعمال فصحا کے جیسے ع دلبر بے مہر جانِ عاشق [illegible] ؛؛ لفظِ جان و سوز مین فصل ہونا ضعفِ تالیف ہے۔ چھٹوین غرابت ایسے لغات اور الفاظ کو [illegible] لانا جو غیر مروج ہو اور اکثر لوگ اُس کو جانتے نہوں اور حاجت لغت کی پہنچے جیسے ملماس بمعنی قلم و نیر جان بمعنی بھیر یا لکھند۔ ساتوان مخالفت ایسا لفظ لانا جو قیاس لغوی اور قاعدہ صرف کے خلاف ہو جیسے تسیم سہ مصئون وہ قضا اِس قدر ہے ؛؛ اِس شہر کا نام امر نگر ہے ؛؛ یہان لفظ مصئون غلط ہے مصون بلا ہمزہ صحیح ہے۔ اور فکِّ اضافت یا زیادہ آنا اضافت کا جیسے امانت سہ

مستزاد عارض
مستزاد التزام
تنافر الکلمات
اثقال
حروف مشدد الآخر
تتابع
ضعف تالیف
غرابت
مخالفت لغت

اسپہ راضی ہو تو قرآن اوٹھالاؤن مین ؛ رکھ تو ای مصحف رو ہاتھ قسم کھاؤن مین لفظ مصحف مین اضافت غلط ہے ۱۸
تکلف — اٹھوین تکلف کہ الفاظ مصنوعی غیر جایز لادین جسکو فصحا استعمال نہیں کرتے جیسے مکتب تجاہل البا
تکرار — سر ترش بجاے تراشیدہ ۔ نوین۹ تکرار کوئی لفظ ایک ہی معنی سے کئی جگہہ لانا جیسے ؎ کامیاب
رشک ہے ؛ اس سبب مجھ پر ستم کرتا ہے ہر دم آسمان ؛ مصرع اول مین آسمان زاید ہے ۔ دسوین تسبیع
تسبیع — وزن نامطبوع و ناخوش اور ارکان ثقیل مین شعر لکھنا ۔ گیارہوین۱۱ تغییر لفظ کو بدل کر استعمال کرنا جیسے آتش عشق
تغییر — در دور ماندے المضاف ہوا ۔ لفظ المضاعف کی جاے مین المضاف لکھا ۔ بارہوان۱۲ حشو فقط حشو
حشو — قبیح معیوب ہے جیسے مصرع جفا معشوق اور محبوب کی سہتے ہین سب عاشق ؛ بعض الفاظ مین حشو فصحا
استعمال کرتے ہین جیسے مکتب خانہ ۔ حرم گاہ ۔ تیرہوین۱۳ کسی خبر کیلیے ایسی صفت لکھنا کہ اُس مین نہو جیسے
تعقید — شراب شیرین چودہوین۱۴ تعقید اُس کے دو قسم ہین لفظی اور معنوی لفظی وہ کہ بسبب تقدیم و تاخیر کے
معنی صاف معلوم نہو جیسے سودا ؎ بار آب رواں عکس ہجوم گل کے ؛ لوٹے ہے سبزہ پہ ازبسکہ ہوا سے
بیکل ؛ اصل عبارت یون ہے کہ عکس ہجوم گل کے بار سے آب رواں لوٹے ہے تعقید لفظی جو
تعقید معنوی — مخل فہم معنی ہو تو عیب ہے تعقید معنوی یا اغلاق وہ کہ بسبب کثرت لوازم وغیرہ کے معنے کلام کے بعید
ہون ؎ تصویر یار بہر نکیرین پاس ہے ؛ رکھ دینا میری قبر مین شیشہ گلاب ہے
جب نکیرین مجھ سے حال عشق کا پوچھینگے اور انکو مین تصویر معشوق کی کھلاؤنگا وہ غش کر جائینگے انکو ہوش مین
سرقہ — لانیکے لئے شیشہ گلاب کا میری قبر مین رکھ دینا ۔ پندرہوین۱۵ سرقہ وہ ہے کہ دوسرے شاعر کا کلام چرالیوے
خواہ فقط الفاظ خواہ معانی خواہ دونون ۔ اور سرقہ اُس وقت کہلائیگا جب ایک شاعر دوسرے شاعر کے کلام
توارد — سے واقف ہو ورنہ توارد ہوگا جیسے محمد یار بیگ سائل ؎ شاخ کو مل ہلاوے تو ثمر جھڑتے ہین اپنی ہر

جنبشِ مژگان سے گہر جھڑتے ہیں رنگیں ع یون سرِ شکِ مژہ اشام وسحر جھڑتے ہیں شاخ پر میوہ سے
جس طرح ثمر جھڑتے ہیں ۔ اور سرقہ کے کئی اقسام ہیں بسبب طوالت کے نہیں لکھے گئے۔

## خاتمہ تصرفات شاعری کے بیان میں

[تصرفات شاعری] جاننا چاہئے کہ شاعرون کو صحتِ وزن اور درستی قافیہ کے واسطے چند تصرفات جائز ہیں از انجملہ ہیں
[وصل] وصل۔ قطع۔ تحریک۔ اسکان۔ قصر۔ مد۔ تشدید۔ تخفیف **وصل** زیادہ کر دینا کسی حرف کا لفظ میں جیسے
الفِ آہا و آہے وآبرمین آور وا و برومند و تنومند مین آور ہا ے ہوز جیسے سودا کے شعر میں ع بسجودِ درسے
[قطع] تیرے بہرہ ور ہون اہل زمین ۔ ہے رکوع مین تا قامتِ سپہر دوتا ۔ اور **قطع** کوئی اصلی حرف حروف میں سے ساقط کر دینا
[تحریک] سودا ع کس طرح شہر کا نہو یہہ حال ۔ سدی کا فورسا جو ہو گتوال ۔ **تحریک** حرفِ ساکن کو متحرک کر دینا
[اسکان] یہہ بھی اکثر ہے **اِسکان** حرفِ متحرک کو ساکن کر دینا ۔ امانت ع شدتِ جوشِ جنون کے با مری نس
[قصر] نس میں فصدین کھلوائیں مری دیکھے لہو کی قسمین ۔ لفظ قسم سین کے زبر سے ہے شاعر بسکونِ سین لکھا
[مد] **قصر** الفِ ممدودہ کو مقصورہ لانا **مد** مقصورہ کو ممدودہ لانا جیسے آستر و آبرہ **تشدید** یعنی مخفف کو
[تشدید] مشدد لانا جیسے زرّ و پرّ وغیرہ اکثر مشدد آیا ہے **تخفیف** حرف
[تخفیف] مشدد کو مخفف لانا جیسے لفظ تنور و غم و صف وغیرہ کو
کہ اصل میں مشدد ہیں اکثر مخفف استعمال کرتے ہیں

تمت ۶۹۰

# فہرست

## فہرست کتب مولفہ جناب رورند یدورڈ سیل صاحب بی - ڈی

### کتب فارسی

مجموعہ سلیبس فارسی پانچوین سٹانڈرڈ اور فسٹ فارم کیلئے ۴ر
منتخبات فارسی نمبرا چھٹوین سٹانڈرڈ اور سکنڈ فارم کیلئے ۶ر
ایضاً نمبر۲ تھرڈ فارم کے لئے ۸ر
ایضاً نمبر۳ - فورتھ فارم کیلئے دو سال تک کام آتی ہے ۱۲ر
ایضاً نمبر۴ ففتھ فارم کے لئے ۸ر
محاورات فارسی معہ ترجمہ انگریزی حصہ اول سکستھ اور سیونتھ اسٹانڈرڈ اور تھرڈ فارم سے سکستھ فارم تک مفید ہے اور متری کیولیشن کیلئے بھی کارآمد ہے ۸ر
ایضاً حصہ دوم ۸ر
زبدۃ القوانین سکستھ اور سیونتھ سٹانڈرڈ اور فسٹ سکنڈ اور تھرڈ فارم کے لئے ۸ر
مناظر القواعد اپر سکنڈری کیلئے مقرر ہے فورتھ فارم سے سکستھ فارم تک مقبول ہے اور متری کیولیشن کے امتحان کیلئے تک کارآمد ہے ۶ روپیہ
حکایت یوسف شاہ سراج ففتھ اور سکستھ فارم کیلئے ۸ر
وزیر لنکران - ایضاً - ایضاً ۸ر
حکایت حکیم نباتات - ایضاً - ایضاً ۸ر

### کتب اردو

تعلیم الاطفال انفنٹ سٹانڈرڈ اور پہلی اسٹانڈرڈ اور فسٹ کلاس کے لئے مقبول ہے ۱۰ر
کتاب سلیبس دوسری اسٹانڈرڈ اور سکنڈ کلاس کیلئے مقبول ہے ۲ر
گلستان عجیب تیسری اسٹانڈرڈ اور تھرڈ کلاس کیلئے مقبول ہے ۳ر
منتخبات اردو نمبرا چوتھے سٹانڈرڈ اور فورتھ کلاس کیلئے مقبول ہے ۵ر
ایضاً نمبر۲ - پانچوین سٹانڈرڈ اور فسٹ فارم کیلئے ۷ر
ایضاً نمبر۳ - چھٹوین سٹانڈرڈ اور سکنڈ فارم کیلئے ۸ر
ایضاً نمبر۴ - ساتوین سٹانڈرڈ اور تھرڈ فارم کیلئے ۹ر
ایضاً نمبر۵ - چوتھے فارم کے لئے مقبول ہے ۵ر
ایضاً نمبر۶ - پانچوین فارم کیلئے مقبول ہے ۸ر
جامع الاشعار پانچوین سٹانڈرڈ سے فسٹ فارم سے تھرڈ تک مقبول ہے ر
خلاصۃ القوانین پرمری اور لوئر سیکنڈری کلاسون کے لئے مقبول ہے ۴ر
جامع القوانین اپر سکنڈری کیلئے مقرر ہے اور فورتھ فارم سے تمامی امتحانات یونیورسٹی کو مفید ہے ۶ روپیہ
مختصر تاریخ برٹش انڈیا ۲ر
مجمل تاریخ ہند چوتھے سٹانڈرڈ اور فورتھ کلاس کو مقبول ہے ۳ر
تاریخ ہند اورنگزیب کے وفات تک پانچوین سٹانڈرڈ تک کیلئے ہے اور فسٹ فارم کیلئے بھی مقبول ہے ۳ر